بیٹی ہوں، میں کسی طرح مسلمان ہونے کو تیار نہیں ہوسکتی ،مسلمان ہونے کو کہنے میں میں ان سے ناراض ہوکرارادہ ترک نہ کردوں اصل میں وہ مجھے بے حد چاہتے تھے مجھے بھی دل چسپی تھی مگر لوگوں کے مزاج ہوتے ہیں کچھ لوگ بہت جذباتی ہوتے ہیں میرے مزاج میں اللہ نے ہمیشہ ٹھہراؤ دیا ہے وہ میرے رویہ سے یہ سمجھتے تھے کہ مجھے کچھ زیادہ ان کی طرف جھکاؤ نہیں ہے پھر یہ بھی خیال تھا کہ ایسے سرکردہ ہندو رہنما کی بیٹی کو مسلمان کرنے سے ایک زبردست لابی ان کی اور ان کے خاندان کی مخالف ہوجائے گی اور نہ جانے بات فسادات وغیرہ کہاں تک پہنچے، ڈاکٹر عابد کوشش کر کے تھک گئے مگر ڈاکٹر یوسف علی مسلمان کر کے نکاح کے لئے آمادہ نہیں ہوئے مگر میرے کریم رحمٰن ورحیم خدا کو تو مجھ کمترین و ذلیل بندی پر رحمت فرمانی تھی (روتے ہوئے) اسماء بہن میرے پیارے محسن رسول اللہ ﷺ کروڑوں اور اربوں درود وسلام ہوں آپ پر (روتے ہوئے) آپ کی آل پر ،آپ کے اصحاب پر، آپ کے شہر مقدس کے تنکوں پر، آپ نے کیسی سچی بات فرمائی کچھ لوگ ایسے ہیں جن کی گردن پکڑ کر اللہ تعالیٰ جنت میں زبردستی داخل فرمائیں گے۔ میرا حال بھی اسماء بہن کچھ اسی طرح ہے کہ زبردستی میرے اللہ نے مجھے ایمان والوں میں شامل کردیا، اگر چہ اس کا مجھے احساس ہے کہ ابھی میں نام کی مسلمان ہوں میرے کریم اللہ جس نے مجھے نام کے لئے کلپنا سے اسماء علی بنا دیا اس کی رحمت سے ہی کیوں امید نہ کروں کہ وہ ضرور ضرور مجھے میری ساری ناکارگی کے باوجود مومن حقیقی بنادیں گے، میرے اللہ میرے کریم اللہ ماں سے ستر گنا ممتا رکھنے والے میرے رحمٰن ورحیم اور ہادی رب ضرور ضرور مجھے کامل مومنہ نہیں تو کسی درجہ میں ایمان کی حقیقت سے نواز کر اپنے گھر بلائیں گے بلکہ اللہ کے خزانہ میں کیا

Page 417



کمی ہے ضرور ان شاء اللہ ضرور (روتے ہوئے) کامل مومنہ بنا کر بلائیں گے میرے اللہ ضرور کامل مومنہ بنا کر بلائیں گے (بہت رونے لگتی ہیں)

**سوال**: آپ تو یہ فرما رہی تھیں، آپ جذباتی نہیں ہیں؟

**جواب**: اسماء بہن، اپنے اللہ اور اللہ کے پیارے رسول ﷺ سے انسان کا اگر والہانہ اور عاشقانہ اور جذباتی تعلق نہ ہو تو پھر انسان کا دل پتھر کی مورتی ہے، اس دل کو دل کیا کہیں گے، اس سے تو پتھر اچھا ہے جو اپنے رحمٰن ورحیم اور کریم اللہ سے اور اس کے لاڈلے رسول ﷺ اربوں درود وسلام ہو آپ پر، سے بھی عقیدت اور جذباتی تعلق نہ رکھے۔ سچی بات تو یہ ہے کہ بہن اسماء آپ اس کیفیت کا اندازہ نہیں کرسکتیں آپ مسلمان گھر میں پیدا ہوئی ہیں پلی ہیں۔ بی جے پی کے سرکردہ لیڈر کے یہاں پیدا ہوئی لڑکی کے لئے اس طرح اسلام لانا کیسا عجوبہ ہے یہ احساس رونگٹے کھڑے کردینے والا ہے اور پھر بغیر طلب اپنی تلاش اور اپنی حاجت کے بغیر میری بہن خواب میں بھی مجھے حق کی تلاش کا تصور نہیں تھا نہ اس کا احساس تھا کہ حق کو تلاش کر کے اس کو ماننا میرے پہلی ذمہ داری ہے، ایسا رواج اور ماحول نہیں تھا، آرمینیا میں میرے ساتھ خاصے مسلم لڑکے لڑکیاں ہندوستانی پاکستانی اور عرب کے بھی پڑھتے تھے، مگر ان میں کسی کو بھی دعوت کا احساس نہیں تھا، میرے جاننے والوں میں صرف ڈاکٹر عابد تھے جو بس یہ چاہتے تھے کہ ڈاکٹر یوسف ہندو یا ہندو جیسے نہ بنیں، اس حال میں میرے اللہ کا زبردست کفر وشرک کی آگ میں جلتی ہوئی بندی کو اسلام کے سایہ رحمت میں ڈھکیل دینا کیسا بڑا کرم ہے اس کا اندازہ آپ کو نہیں ہو سکتا۔

**سوال**: بلاشبہ بات آپ کی بالکل سچی ہے، یہ احساس خود اللہ کا بہت بڑا کرم

ہے جو آپ پر ہے، تو آپ اپنے قبول اسلام کے بارے میں بتا رہی تھیں۔

**جواب**: ہوا یہ کہ ڈاکٹر عابد جب ڈاکٹر یوسف کو سمجھا کر تھک گئے اور وہ مجھے مسلمان ہونے کے لئے کہنے کو آمادہ نہ ہوئے تو ڈاکٹر عابد میرے قریب ہوئے اور ایک روز مجھ سے وقت لے کر بات کی اور کہا بتائیے کیا آپ ڈاکٹر یوسف علی سے شادی کرنے والی ہیں ایک ضروری بات آپ سے کرنا چاہتا ہوں، انسان ایک سماجی حیوان ہے، اسے پل پل خاندان عزیز واقارب کی ضرورت ہوتی ہے، آپ تو بی جے پی کے سرکردہ رہنما کی بیٹی ہیں اگر آپ نے ایک مسلمان سے کورٹ میریج کی تو آپ کے خاندان والے تو آپ سے بالکل کٹ جائیں گے، ڈاکٹر یوسف علی صاحب کے گھر والے بھی آپ کو قبول نہیں کریں گے، اگر آپ مسلمان ہو کر اسلامی طریقہ پر نکاح کر لیں تو میں کوشش کروں گا ڈاکٹر یوسف علی کے گھر والے آپ کو بہو بنا کر قبول کر لیں اور مجھے امید ہے کہ میں ان کو راضی کر لوں گا، ایک خاندان سے آپ کٹیں گی تو ایک خاندان تو آپ کا ہوگا۔

یہ بات ایسی مناسب تھی کہ میرے دل کو لگ گئی، میں نے ڈاکٹر یوسف علی سے کہا میں مسلمان ہو کر اسلامی طریقہ پر آپ سے نکاح کروں گی، ڈاکٹر یوسف علی مجھے منع کرتے رہے مگر میرے ذہن میں ڈاکٹر عابد کی بات ایسی بیٹھ گئی تھی کہ میں اس پر اَڑ گئی اور میں نے ڈاکٹر یوسف علی سے صاف صاف کہہ دیا کہ میں صرف اس شرط پر آپ سے شادی کے لئے تیار ہوں کہ آپ مجھے مسلمان بنائیں اور پھر اسلامی انداز میں آپ کے والدین مجھ سے آپ کا نکاح کریں، یہ کام ان کے لئے بہت مشکل لگا مگر ڈاکٹر عابد نے اس میں بہت اچھا رول ادا کیا، انھوں نے ڈاکٹر یوسف کے گھر والوں کو سمجھایا کہ اگر آپ ڈاکٹر یوسف صاحب کا نکاح کلپنا سے





نہیں کریں گے تو یہ لوگ کورٹ میریج کر لیں گے، بلکہ وہ کورٹ میریج کر رہے تھے، میں نے بہت کوشش کر کے خاندان کی عزت بچانے کے لئے خصوصاً مولانا حامد علی صاحب کے نام کی لاج بچانے کے لئے مہینوں میں ان کو تیار کیا ہے۔ بہرحال گھر والے تیار ہو گئے۔

چوتھے سال کی چھٹیاں تھیں، میں نے اس بار گھر والوں سے چھٹیوں میں گھر نہ
آ سکنے کا بہانہ بنا لیا اور کوٹہ ہم لوگ پہنچے ڈاکٹر یوسف علی کے دوست ڈاکٹر آصف ہیں جو اسی سال مولانا آزاد میڈیکل کالج دہلی سے ایم بی بی ایس سے فارغ ہوئے تھے وہ حضرت مولانا کلیم صاحب سے تعلق رکھتے تھے حضرت کے بالکل عاشق زار ہیں، وہ ملنے آ گئے، ڈاکٹر یوسف نے ان کو ساری بات بتائی انھوں نے مجھ سے کلمہ پڑھنے کو کہا کہ شادی جب ہوگی ہو جائے گی، آپ کلمہ فوراً پڑھ لیں موت کا وقت نہ جانے کب آ جائے، میں نے کہا جب شادی ہوگی تب کلمہ پڑھیں گے ہم لوگوں نے بہت زور دیا کہ ایک سال اور ایم بی بی ایس کرنے کے بعد ہم لوگ شادی کریں گے، مگر وہ ضد کرتے رہے، انھوں نے کہا کہ کلمہ بھی ابھی پڑھیں اور نکاح بھی فوراً کر لیں، اس لئے کہ قانون اصل اللہ کا ہے اس قانون کے مطابق آپ دونوں کو ملنے دیکھنے اور اس طرح بولنے کا حق نہیں ہے جب تک آپ کا نکاح نہیں ہوگا، آپ زنا کے گناہ گار ہوتے رہیں گے، ڈاکٹر آصف ماشاء اللہ بہت دیندار ڈاکٹر ہیں دیکھنے سے مولانا سے لگتے ہیں میرے شوہر ان سے بہت تعلق رکھتے ہیں، ان کے زور دینے پر یوسف اور ان کے گھر والے راضی ہو گئے میں نے کلمہ پڑھا اور ڈاکٹر آصف نے میرا نکاح پہلے بس چند گھر والوں کے سامنے مہر

فاطمی پر پڑھایا، میرا نام اسماء علی رکھا اور بتایا کہ ہمارے حضرت کی صاحب زادی کا نام اسماء ہے جو حضرت کے بقول ان کی دعوت کی استاذ ہیں، ان کے نام پر میں نے آپ کا نام رکھا ہے انشاء اللہ، اللہ آپ سے بہت کام لیں گے۔ بعد میں مولانا حامد علی کو معلوم ہوا انھوں نے میرا نکاح دوبارہ پڑھایا اور عدالت سے رجسٹریشن اور قانونی کاروائی پوری ہوئی۔

نکاح کے ایک ہفتہ بعد ڈاکٹر آصف کی فرمائش اور ضد پر ان کے گھر دہلی آئے، ڈاکٹر آصف کی بہن ایک گرلس اسکول میں پڑھاتی ہیں، ارمغان ان کے یہاں پابندی سے آتا ہے، انھوں نے مجھے سب سے پہلے حضرت کی کتاب ''آپ کی امانت آپ کی سیوا میں'' پڑھنے کو دی اور مجھے زور دیا کہ اس کتاب کو آپ کم از کم تین بار پڑھیں، تو آپ کو معلوم ہوگا کہ اللہ نے آپ کے ساتھ کیسا کرم کا معاملہ کیا ہے، ڈاکٹر آصف صاحب کی بہن صفیہ باجی بہت ہی قابل اور بڑی محبت بھری شخصیت ہیں، میں پہلی ملاقات میں ان سے بہت متاثر ہوئی، اور میں نے ''آپ کی امانت'' تین بار پڑھی، چھوٹی سے اس کتاب کے تین بار پڑھنے نے اسلام کو میری سب سے بڑی ضرورت کے ساتھ میری پہلی پسند بنا دیا، میں مسلمان اتفاقاً ہوئی تھی مگر الحمد للہ اب شعوری طور پر مسلمان ہوگئی تھی، میں نے ڈاکٹر آصف صاحب سے درخواست کی کہ میں چاہتی ہوں کہ اللہ نے مجھے اپنے فضل سے زبر دستی بنایا ہے تو میرے شوہر جو میری زندگی کے ساتھ ہیں اور جن کے سایہ میں مجھے اپنی پوری زندگی گزارنی ہے وہ بھی مسلمان ہو جائیں وہ مسلمان گھرانے میں پیدا تو ضرور ہو گئے ہیں مگر وہ مسلمان کہاں ہیں، جو مجھ سے غیر اسلامی طریقہ پر کورٹ میریج کرنے پر تیار ہیں، مسلمان کسی قوم کا نام نہیں، بلکہ اللہ اس کے رسول ﷺ کی





شریعت کے سامنے اپنے کو سرنگوں کرنے اور اسے ماننے کا نام ہے میری خواہش ہے کہ میرے شوہر بھی مسلمان ہو جائیں، انھوں نے چھٹیوں میں ایک چلہ کے لئے جماعت میں جانے کا مشورہ دیا، شروع میں یہ بات ڈاکٹر یوسف علی کے لئے بڑی مشکل تھی مگر میں نے بھی ضد کی اور ڈاکٹر آصف نے بھی ضد کی وہ زبردستی راضی ہو گئے مگر جاتے وقت ان کو بہت زور پڑ رہا تھا وہ خود کہتے ہیں کہ ڈاکٹر آصف جب مجھے جماعت میں جانے سے پہلے حضرت مولانا کلیم صاحب کے یہاں لے کر گئے مجھے ایسا لگ رہا تھا کہ مجھے گرفتار کر کے جیل میں لے جا رہے ہیں، چالیس دن میں کیسے گزاروں گا، مگر اوکھلا جا کر حضرت سے ملاقات ہوئی حضرت نے چند منٹ بات کی، تو وہ خوش دلی سے جماعت میں جانے کے لئے تیار ہو گئے ممبئی کی ایک جماعت کے ساتھ ان کا وقت متھرا میں لگا اور الحمد للہ وہاں سے باقاعدہ داڑھی بلکہ اگر یہ کہوں کہ میرے شوہر مسلمان ہو کر واپس آئے تو یہ بھی سچ ہوگا۔

**سوال**: اس کے بعد آپ واپس آرمینیا گئیں؟

**جواب**: ہمیں واپس آرمینیا ایم بی بی ایس مکمل کرنے جانا تھا جانے سے پہلے ہم لوگ حضرت سے ملنے کیلئے گئے حضرت نے ہمیں سمجھایا کہ اسلام قبول کر کے گویا آپ کی نئی زندگی شروع ہوئی ہے اب آپ مسلمان اور صرف مسلمان ہیں بلکہ خیر امت کے ایک فرد ہونے کی حیثیت سے داعی ہیں، مسلمان کو جہاں بھیجا جاتا ہے دعوت کے لئے بھیجا جاتا ہے اب آپ اپنی نیت ایم بی بی ایس مکمل کرنے کی نہ کر کے آرمینیا میں دعوت کی نیت سے جائیے الحمد للہ ہم دونوں نے نیت کو ٹھیک کیا چلتے وقت حضرت سے بہت دعا کی درخواست کی اور ہم دونوں نے ڈاکٹر آصف

کے مشورہ پر حضرت سے بیعت بھی کی اور دعوت کے مقصد سے اس بار کے سفر کا عہد بھی کیا، الحمدللہ اس نیت کی برکات کھلی آنکھوں دکھائی دیتی رہیں، اسماء بہن شاید آپ یقین نہ کریں ایک سال میں میں نے قرآن بھی ایک عرب لڑکی سے پڑھا، اردو پڑھی، عربی زبان مجھے ایک درمیانی عالمہ کی طرح آگئی ہے اکثر ماثورہ دعائیں یاد ہوگئیں اور پاکستان سے منگا کر میں نے سیکڑوں کتابوں کا مطالعہ کیا۔

**سوال**: آپ کے ایم بی بی ایس کا کیا ہو؟

**جواب**: دین کو بلکہ دعوت کو مقصد بنانے کی برکت سے میں نے پچھلے چار سالوں سے زیادہ فائنل ایئر میں نمبر حاصل کئے۔

**سوال**: دعوت کی نیت کا کیا ہوا؟

**جواب**: اصل تو وہی بتانا ہے دعوت ہماری زندگی کی دھن تھی، الحمدللہ آرمینیا، بنگلہ دیش، انڈیا، پاکستان کے ۱۲۱ لڑکے لڑکیاں اور ہمارے کالج کے چھ اساتذہ مسلمان ہوئے۔

**سوال**: پاکستان اور بنگلہ دیش کے غیر مسلم کہاں سے آگئے؟

**جواب**: بنگلہ دیش کے دو برہمن اور چار سندھی ہندو پاکستان کے جو الحمدللہ بڑے اچھے ڈاکٹر بن کر دعوت کی نیت کر کے واپس ہوئے ہیں ہندوستان آکر احساس ہوا کہ وہاں کام کرنا زیادہ آسان ہے اگر آدمی کو دھن لگ جائے تو کام یہاں بھی آسان ہے مگر وہاں زیادہ آسان ہے۔

**سوال**: آپ کو ہندوستان لوٹے ہوئے کتنا زمانہ ہوگیا، آپ نے یہاں دعوت کا کام نہیں کیا آپ لوگ حج کو بھی تو گئے تھے؟

**جواب**: ہمیں واپس آئے چوتھا سال ہے، الحمدللہ ہم جہاں بھی رہے باقاعدہ عورتوں





کا اجتماع اور ہمارے شوہر باجماعت نماز کا اہتمام کرانے لگتے ہیں دو سال ہم دہلی میں رہے، صفدر جنگ اور رام منوہر لوہیا اسپتال میں کام کیا اب دو سال ہماچل میں ہونے والے ہیں، الحمدللہ ۲۸ ڈاکٹر میری دعوت پر مسلمان ہوگئے ہیں جن میں چھ لڑکیوں کی مسلمانوں سے شادی ہوگئی ہے، چند ایسی ہیں جنھوں نے اعلان نہیں کیا ہے، میرے شوہر اور ہمارے وسیلہ سے ایک سو سے زائد لوگ اللہ نے ہدایت یاب فرمائے ہیں، ان میں ایک آل انڈیا کے بہت بڑے افسر بھی ہیں جو اب رٹائر ہوگئے ہیں مگر ظاہر ہے ابھی بہت کمی ہے، ابھی بہت کچھ کرنا ہے۔

**سوال**: آپ کے گھر والوں کا کیا ہوا؟

**جواب**: میں نے آرمینیا سے آخری سال میں فون پر شادی کی اطلاع دیدی تھی، میرے والد اور دادا نے فون پر کہہ دیا کہ تو تو ہم سے مرگئی ہے ہمیں فون مت کرنا، اس کے بعد سے میرا فون رسیو نہیں کرتے ہیں آواز سنتے ہی کاٹ دیتے ہیں انھوں نے اپنے علاقے میں اور لوگوں میں میرے بارے میں بتا دیا ہے کہ کلپنا آرمینیا میں جا کر مرگئی ہے۔

**سوال**: آپ نے ان سے رابطہ کی کوئی صورت نہیں نکالی؟

**جواب**: میں بہت خط لکھتی ہوں مگر وہ جواب نہیں دیتے، میرے گھر والے ایک کٹر تنظیم سے سیاسی طور پر وابستہ ہیں، مگر ذاتی زندگی میں اکثر لوگ اچھے انسان ہیں نہ جانے میرے خاندان کا کیا ہوگا میں حضرت سے جب بھی ملتی ہوں بہت گزارش کرتی ہوں، پچھلی بار جب میں گرمیوں میں آئی تھی تو حضرت کے ہاتھ پکڑ کر خوب روئی حضرت میرے خاندان کا کیا ہوگا حضرت میرے دادا میری دادی، میری ممی، میرے بھائی میرے انکل اگر کفر میں مرگئے تو کس طرح دوزخ میں جلیں گے حضرت بہت

عجیب سے ہوگئے مگر مجھے احساس نہ ہونے دیا، ذرا مجھے ہوش سا آیا تو حضرت نے سمجھا یا کہ شریعت کا ہر حکم ہمارے لئے اصل ہے آپ شریعت کی نگاہ میں میرے لئے نامحرم ہیں برقعہ پہننے سے حدود ختم نہیں ہوتیں اگر آپ جذبات میں شریعت کے احکام کا لحاظ کرنے کی عادت نہیں ڈالیں گی تو شیطان آپ کو برباد کردے گا۔

**سوال**: برقعہ آپ نے کب سے پہننا شروع کیا؟ آپ کو اسپتال میں دقت نہیں ہوتی؟

**جواب**: الحمدللہ تیسرا سال ہے جب میں نے برقعہ پہننا شروع کیا، کچھ لوگ ذرا اجنبیت محسوس کرتے ہیں مگر اکثر لوگ مرعوب ہوتے ہیں۔

**سوال**: قارئین ارمغان کے لئے کچھ پیغام آپ دیں گی؟

**جواب**: پہلی درخواست تو میرے خاندان والوں کی ہدایت کے لئے دعا کی ہے اور دوسری درخواست یہ ہے کہ اسلام کسی قوم یا برادری کا نام نہیں کہ گوجر کے گھر میں پیدا ہوا تو گوجر، جاٹ کے گھر میں پیدا ہوا تو جاٹ، اور مسلمان کے گھر میں پیدا ہوا تو مسلمان بلکہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے حکم اور اس کے قانون اسلام کو اپنے لئے خیر سمجھ کر اس کے سامنے خود سپردگی اور اسے ماننے کا نام اسلام ہے، جس کا شعور دعوت کو مقصد زندگی بنائے بغیر نصیب نہیں ہوسکتا۔

**سوال**: بہت بہت شکریہ ڈاکٹر اسماء علی! اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے، السلام علیکم ورحمۃ اللہ

**جواب**: وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، شکریہ تو آپ کا اور حضرت کا کہ مجھے ارمغان کی بزم دعوت میں حصہ دار بننے کی سعادت نصیب ہوئی۔

مستفاد از ماہنامہ 'ارمغان' نومبر

Page 421



۲۰۰۹ء

## ایک بالکل امی اور مخلص داعیہ (فاطمہ) سے انٹرویو

**اسماء ذات الفوزین**: السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

**فاطمہ**: وعلیکم سلام جی

**سوال**: آپ کی پیدائش کہاں ہوئی؟

**جواب**: میرا میکہ کاندھلہ کے پاس جاٹوں کا ایک گاؤں ایلم ہے، میرے ابا کا نام

عبدالرشید ہے وہ کھدر بیچتے تھے۔

**سوال**: آپ کی شادی کہاں ہوئی؟

**جواب**: میری پہلی شادی بڑھانہ کے پاس سلطان پور گاؤں میں ہوئی تھی میرے شوہر اچانک بہت بیمار ہوئے اور ان کا انتقال ہوگیا وہ ٹی بی کے مریض تھے اس کے بعد محمد پور میں میری شادی ہوگئی عین الدین ان کا نام ہے میرے شوہر سیدھے آدمی ہیں، پانی پت میں کھدر بیچتے ہیں وہ دو باتوں کا بہت خیال رکھتے ہیں ایک تو سو روپے میں ڈھائی روپے سب سے پہلے نکالتے ہیں دوسرے بالکل ایمان داری سے کپڑے بیچتے ہیں۔

**سوال**: محمد پور میں کتنے مسلمان ہیں؟

**جواب**: محمد پور میں مسلمان بس تھوڑے سے گھر ہیں ہندوؤں کا گاؤں ہے ،چھوٹی سی ایک مسجد ہے مسلمان بھی بس نام کے ہیں۔

**سوال**: آپ کو کو یہ دین کے کام سے کیسے دلچسپی پیدا ہوئی؟

**جواب**: میں ان پڑھ، جاہل، دین سے بالکل دور نام کی مسلمان تھی ہمارے گاؤں میں ایک جاٹ کی گھر والی مرگئی اس نے کسی دوسری عورت کو رکھ لیا پہلی عورت کی دو جوان لڑکیاں تھیں وہ میرے پاس آیا کرتی تھیں، میں چوڑیاں بیچتی تھی وہ مجھے امی کہا کرتی تھیں گاؤں کے اکثر بچے بچیاں مجھے امی کہتے تھے گاؤں والے سبھی مجھ پر اعتماد کرتے تھے ،جس کو کوئی کام ہوتا ،سودا منگوانا ہوتا میں لا دیتی کسی کو کوئی دکھ تکلیف ہوتی میں بڑھانہ لے جا کر دوا دلواتی ،جاٹ اور دوسرے لوگ اپنی جوان بچوں اور بچیوں کو میرے ساتھ بھیج دیتے ان دونوں لڑکیوں کو سوتیلی ماں اور باپ نے بہت ستایا، وہ لڑکیاں مجھ سے کہنے لگیں امی مجھے تو اسلام دھرم اچھا لگے ہمیں تو





کہیں مسلمان کروادے میں نے سوچا دو پریشان حال لڑکیاں پریشانی سے بچ جائیں گی اور دوزخ کی آگ سے بھی بچ جائیں گی میں ان کو لیکر مرکز نظام الدین چلی گئی وہاں آپا جی نے ان کو کلمہ پڑھوایا ایک کا نام 'انوری' اور دوسری کا نام 'سروری' رکھ دیا ہندی کی کتاب لیکر وہ نماز یاد کرنے لگیں اور پھر پابندی سے نماز پڑھنے لگیں مجھے بھی شرم آئی کہ یہ کل کی مسلمان تو نماز کی ایسی پابند اور میں پرانی مسلمان نماز سے دور؟ میں نے بھی نماز شروع کردی، مجھے یہ بھی خیال آیا کہ ان مٹی کی بنی ہوئی لڑکیوں کی شرم میں تو تُو نماز پڑھے اور اپنے اللہ کے حکم کی شرم نہیں، میں نماز میں خوب روئی اور دعا کی میرے اللہ میاں! مجھے معاف کردو، میں اب آپ کے حکم اور آپ کی محبت میں نماز پڑھوں گی۔

پھر میں نے ان دونوں لڑکیوں کے رشتے تلاش کئے اور پانی پت میں دو اچھے مسلمان تیار ہوگئے دونوں کے نکاح کروائے ،اللہ کا شکر ہے کہ بہت خوشی خوشی ان کی گزر رہو رہی ہے۔اس کے بعد میں محمد پور آئی ہمارے یہاں کا ایک بہت بڑا بدمعاش جاٹ کا لڑکا بڑھانہ کے قصائیوں کے ساتھ آکر آپ کے یہاں پھلت میں مسلمان بنا تھا حضرت جی نے اس کا نام اسلم رکھا تھا میں نے سوچا کہ وہ اب نمازی ہوگیا اور اپنے سارے برے کام چھوڑ دئے ،تو مجھے اور بھی خیال آیا کہ ایسا بڑا بدمعاش مسلمان ہوکر سدھر جائے تو یہ جو لوگ مجھ سے محبت کرتے ہیں اگر یہ دین لے لیں اور مسلمان ہوجائیں تو کتنا اچھا ہو۔

میں آنے والی عورتوں اور لڑکیوں کو سمجھانے لگی مجھے کچھ آتا تو ہے نہیں جو کچھ اللہ کہلواتا میں کہتی، پہلے ایک دو لڑکیاں اور اس کے چھ مہینے کے بعد ایک اور لڑکی تیار ہوئی میں نے ان کو دہلی لے جاکر مسلمان کرایا اور اللہ نے رشتے بھی دلوادیئے ان کی

شادیاں بھی ہوگئیں۔

**سوال**: آپ کو جوان پرائی لڑکیاں لے جاتے ہوئے ڈر نہیں لگا؟

**جواب**: پہلی دفعہ ڈر لگا، مگر میں نے سوچا کہ گاؤں کے لوگ مجھ پر اعتماد کرتے ہیں اگر کسی نے دیکھ لیا تو کہہ دوں گی کہ دوا دلانے لے جا رہی ہوں یا علاج کروانے لے جا رہی ہوں اور بات سچی بھی تھی کہ اصل علاج کروانے لے جا رہے تھے مگر بعد میں ڈر نکلتا گیا اپنے اللہ پر بھروسا ہوتا گیا میرے دل میں تھا کہ اگر کوئی کہے گا تو صاف کہہ دوں گی کہ نرک سے بچانے کے لئے لے جا رہی ہوں مگر اللہ کا شکر ہے کہ کوئی نہیں ملا نہ کسی کو مجھ پر شبہ ہوا۔

**سوال**: اس کے بعد بھی آپ نے کسی پر کام کیا؟

**جواب**: ایک زمین دار باپ کا لڑکا میرے گھر کی دکانوں میں دواؤں کا اسٹور کرتا تھا وہ ڈاکٹر بھی تھا وہ مجھے نماز پڑھتے دیکھتا تھا، ایک دن مجھ سے کہنے لگا، اری اماں! تو یہ نماز کیوں پڑھتی ہے؟ سامنے موم بتی جل رہی تھی میں نے کہا بھیا! میرے بھیا! ذرا اپنی انگلی موم بتی میں لگا وہ کہنے لگا میں کیوں لگاؤں جل نہیں جائے گی؟ میں نے کہا بیٹے جب تو ذرا سی موم بتی میں انگلی نہیں جلا سکتا تو دوزخ کی آگ کو کیسے سہن کرے گا؟ پھر میں نے اس سے کہا تو نے کسی ہندو کو مرتے نہیں دیکھا؟ اس نے کہا دیکھا ہے، میں نے کہا اسے جلتے ہوئے بھی دیکھا ہے اس نے کہا دیکھا ہے، میں نے کہا تو نے نہیں دیکھا ورنہ تو ہندو نہیں رہتا دو روز کے بعد ایک ہندو عورت مر گئی، پھر اس کو شمشان لے گئے وہاں اس کو آگ لگا دی سارا کفن جل گیا وہ ننگی ہو گئی پھر لاٹھیوں سے اس کے سر کو پھوڑا اور بری طرح جلایا اتفاق سے اگلے روز ایک مسلمان دھوبی مر گیا وہ اس کو دیکھنے گیا بہت اچھی طرح نہلایا گیا اہتمام سے کفن پہنایا گیا

Page 423



خوشبو لگائی گئی کتنے پیار سے اس کو قبر میں اتارا گیا جب لوگ مٹی ڈالنے لگے تو اس نے کہا میں بھی مٹی ڈال دوں؟ لوگوں نے کہا اگر تو نہایا دھویا ہو تو مٹی ڈال دے ورنہ ہاتھ مت لگانا، اس کے دفنانے کے بعد جب وہ واپس آیا تو بالکل چپ چپ رہنے لگا۔

میں ایک دن بڈھانہ گئی تو ایک حدیث کی کتاب اس کے لئے لے آئی وہ اس کو پڑھتا وہ چپکے چپکے نماز پڑھنے لگا اس نے اپنی بیوی سے بتایا وہ بیوی اس کو نماز پڑھاتی رہی پھر اس کی بیوی نے گھر کے لوگوں کو بتا دیا گھر کے لوگوں نے اس پر ظلم شروع کئے کیسے کیسے پہاڑ اس پر ٹوٹے، اس کو دیکھ کر ہم سب بھی روتے رہتے وہ پٹتا رہتا اور کہتا رہتا تم میرا گلا کاٹ دو میں اپنے رب سے یہ کہہ دوں گا کہ تیرے لئے میں نے زبان کٹوا دی، اس کو کمرے میں بند کر کے مرچیوں کی دھونی دی، ایک دن جان بچا کر وہ میرے گھر میں گھس گیا مجھے خبر نہیں ہوئی، اس کے گھر والے میرے پیچھے پیچھے گھر میں آ گئے میرے گھر کی تلاشی لی میں بے فکر تھی کہ وہ میرے گھر میں نہیں ہے میں نے چڑھانے کے لئے کہا کہ اوپر چوپارے میں دیکھ لو؟ وہ چوپارے میں گئے وہاں تین گٹھریاں سرسوں کی لکڑیوں کی کھڑی تھیں، میں نے ان سے کہا ان لکڑیوں کو بھی دیکھ لو کہیں ان کے پیچھے چھپ رہا ہو؟ انھوں نے لکڑیاں ہٹا کر دیکھیں پھر چلے گئے جب میں کواڑ بند کر کے اوپر گئی تو وہ ان لکڑیوں میں سے نکلا، کہنے لگا اری امی! اگر میرے اللہ یہاں ان کو اندھا نہ کرتے تو، تو مجھے مروا ہی دیتی اس نے بتایا جب وہ مجھے دیکھنے آئے تو میں لکڑیوں کے پیچھے کھڑا تھا، میرا سر اوپر دکھائی دے رہا تھا مگر ان میں سے کسی کو نہیں دکھائی دیا اس کے بعد ہی ہمیں سچا ایمان نصیب ہوا میرا لڑکا انتظار بھی اگلے روز جماعت میں چلا گیا میری

بچیاں بھی نماز پڑھنے لگیں میرے دونوں بھائی بھی ایلم سے یہ قصہ سن کر جماعت میں چلے گئے۔

**سوال**: اس کے بعد کیا ہوا؟

**جواب**: حسین پور کے مولانا معاذ اور حافظ نواب اس کو لیکر پھلت آئے اور حضرت جی نے اس کو کلمہ پڑھایا اس کا صہیب نام رکھا اور جماعت میں بھیج دیا۔

اس کے بعد اس کے گھر والے ہمیں ستانے لگے روز آتے کہ یا تو اس کا پتہ بتاؤ ورنہ تیرے گھر کے سب لوگوں کو مار دیں گے۔ ایک دن جب لوگوں نے بالکل مارنے کی ٹھان لی تو میں بچوں کو لیکر بڑھانہ آگئی اور گھر کو تالہ لگا دیا سوچا کہ گھر کو اکھاڑ کر دوسرا بنالیں گے مگر وہاں کے جاٹوں نے ایک چیز بھی نکالنے نہیں دی اور روزانہ پولیس بڑھانہ آتی جب لوگ مجھے ستانے لگے تو میں سٹھیری آگئی پھر پھلت آکر حضرت جی سے مرید ہوگئی،

**سوال**: تم نے یہ سب گھر بار چھوڑا، کیا تمہیں اس کا دکھ نہیں ہوتا؟

**جواب**: سچی بتاؤں، پہلے تھوڑا تھوڑا ہوتا تھا پھر میں نے سوچا کہ دین کے واسطے اللہ کی محبت میں چھوڑا ہے تو خوش ہونے لگی۔

میرے شوہر کو بہت دکھ ہوتا ہے وہ کہتے بھی ہیں کہ تو نے ہمیں برباد کر دیا ،میں نے ان سے کہہ دیا کہ اپنے دین کے لئے ،اللہ کی محبت میں ،اپنے پیارے رسول ﷺ کے راستہ پر چلنے کے لئے اگر تم بھی چاہو تو مجھے چھوڑ دو، اپنے منھ سے ایسی بات کہنا گناہ ہے ،مگر ایک دن وہ کہنے لگے تو مجھے مروادے گی ،میں تو تجھے طلاق دے دوں گا، تو میں نے یہ (مذکورہ) بات کہی۔

**سوال**: تمہارے بچوں کا ان حالات میں کیا خیال ہے؟





**جواب**: بچوں کا بالکل دکھ نہیں ،میرا لڑکا انتظار چودہ سال کا ہے وہ یوں کہہ رہا تھا امی ابھی تو ہم نے گھر ہی چھوڑا ہمارے نبی ﷺ کو فاقے ہوتے تھے ابھی تو ہمیں فاقوں کا بھی انتظار ہے میری دونوں بچیاں شائستہ اور گلستاں بہت خوش ہیں وہ کہتی ہیں امی سامان کیا چیز ہے وہ تو مر جاتے جب بھی چھوٹ جاتا ہمارے کہاں نصیب کہ نبی کی نقل میں گھر چھوڑتے

**سوال**: آپ کے میکہ والے ان حالات میں کیا کہتے ہیں؟

**جواب**: میرے میکہ والے سب مجھ سے ناراض ہیں وہ نہ جانے کیسے لوگ ہیں کیا ہوگیا ان کو؟ جس کے گھر جاتی ہوں اپنے گھر میں گھسنے نہیں دیتے کہتے ہیں کہ تو ہمیں مروادے گی میرے ابا کہنے لگے کوئی تجھے بھی قتل کر دیگا اور تیرے بچوں کو اٹھا کر مار دیگا میں نے کہا اگر کوئی مجھے مار دیگا تو مجھے مرنا تو ہے ہی اور شہادت کی موت سے اچھی تو کوئی موت ہوتی نہیں جس کی ہمارے نبی نے بھی تمنا کی۔ میں نے اپنے گھر والوں سے کہا میں یہاں پھلت میں ہوں میرے بچے کاندھلہ میں ہیں کوئی میرے بچوں کو کیا اٹھائے گا تم سب مل کے اٹھوادو اور انھیں مروادو میں تو اس پر خوش ہوں گی اور اپنے اللہ سے کہہ دوں گی میرے اللہ! تیرے دین کے واسطے میں نے اپنے بچے بھی قربان کر دئے۔

**سوال**: سٹھیری میں رہتے ہوئے بھی آپ نے کسی کو دعوت دی؟

**جواب**: ہر جمعرات کو وہاں کی عورتوں کو آپ کے یہاں اجتماع میں لے کر آتی ہوں کئی عورتیں تو پکی ہوگئی ہیں کہ سب کو دین پہنچائیں گی ،ایک لوہار کا لڑکا مسلمان ہونے کو تیار ہے اب کی جمعہ کو حضرت جی کے پاس مسلمان ہونے آئے گا میں تو جہاں بھی جاتی ہوں یہی بات کرتی ہوں جب میں (جیند ہریانہ) میں اپنے

رشتہ داروں میں جاتی ہوں جہاں مسلمان کہیں کے بھی نہیں نام تک ہندوؤں کے ہیں وہاں سب عورتوں کو اکٹھا کر لیتی ہوں اور خوب سمجھاتی ہوں ہندو عورتیں بھی آجاتی ہیں بس جنت اور دوزخ کا ذکر آیا اور میرے آنکھوں میں آنسو آگئے (روتے ہوئے) اری بہنو! جلدی پکی مسلمان بن جاؤ، دین لے لو اگر ایمان کے بغیر مر گئیں تو دوزخ کی آگ میں کتنی تکلیف ہوگی کلمہ پڑھ لو آگ سے بچ جاؤ گی جہاں میری آنکھوں میں آنسو آئے عورتوں کے دل موم ہو جاتے ہیں، میں جانا بھی چاہوں تو ہندو عورتیں روکتی ہیں اری اور سنا......اور سنا!

میں نے کتنے لوگوں کو حضرت جی کی کتاب ''آپ کی امانت آپ کی سیوا میں'' دے دی دسیوں لوگوں نے تو اس کو پڑھ کر اپنے شیو جی چھوڑ دئے۔ صہیب کے تین دوست آئے تھے حضرت جی سے کلمہ پڑھنے، حضرت جی ملے نہیں پھر آویں گے۔ میں اگر کچھ پڑھ لیتی، قرآن پڑھ لیتی (روتے ہوئے) تو میں کتنے لوگوں کو سمجھایا کرتی، بس مجھے یہ ہی دکھ ہے۔

**سوال** : اب پڑھنے لگو تم اب بھی پڑھ سکتی ہو؟

**جواب** : ایک دن میں نے خواب دیکھا تھا ایک نقاب ڈالے ہوئے بزرگ ہیں کچھ کچھ دل میں آیا کہ وہ ہمارے پیارے رسول ﷺ ہیں مجھے قرآن شریف دے رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں لے پڑھ لے (روتے ہوئے) کاش میں پڑھی لکھی ہوتی۔

پڑھے لکھے لوگ جانے کیوں ہمارے نبی ﷺ کے راستے نہیں چلتے چاروں طرف بغیر ایمان کے لوگ آگ میں چلے جا رہے ہیں مگر کچھ بھی خیال نہیں مجھے تو جب معلوم ہو کہ کوئی ہندو مر گیا دیر تک نیند نہیں آتی ایسا لگے جیسے میں مری

Page 425



ہوں اور جل رہی ہوں اتنی تکلیف مجھے ہوتی ہے۔

**سوال** : دعوت کے اس کام میں لگنے سے پہلے اور اب میں آپ کیا فرق محسوس کرتی ہیں؟

**جواب** : دعوت تو میں کبھی کبھی کسی ملنے والے کی کرتی ہوں اب نہ تو میرا گھر ہے نہ دار ایسے میں کہاں دعوت کروں مجھے ذرا سکون مل جائے اور اللہ کی مرضی ہو اور ذرا ساٹھ کا نہ مل جائے تو پھر میں دین میں لانے کے لئے دعوت کیا کروں گی کہ دعوت کے بہانے سے لوگ ایمان میں آجائیں۔ میری ایک سہیلی ہے ششی میں نے اسے حضرت جی کی کتاب ''آپ کی امانت آپ کی سیوا میں'' دی تھی اس نے اپنے گھر کے سارے شیو جی چھوڑ دیئے، مجھ سے کہنے لگی کہ میں تو آریہ سماجی ہو گئی، میں نے ڈھونگ چھوڑ دیئے میں نے سمجھایا جھیرے میں سے نکلی کنویں میں گری آریہ سماج بننے سے کیا ہوگا؟ جس نے پیدا کیا اس کے سماج میں آ مسلمان بن کلمہ پڑھ تب ہوگی مکتی، میرا جی چاہتا ہے اس کی دعوت کروں۔

**سوال** : اصل میں تم جو لوگوں کو ایمان قبول کرنے کے لیے کہتی ہو اس کو دین میں دعوت کہتے ہیں اور اصل دعوت یہی ہے اس کام میں لگنے سے پہلے اور بعد میں آپ کیا فرق محسوس کرتی ہیں؟

**جواب** : (رونے لگتی ہیں) اس لئے تو کہتی ہوں کاش میں پڑھ لیتی تم سچ کہتی ہو اصل دعوت تو یہی ہے کہ پیارے رسول ﷺ کے دسترخوان پر لوگوں کو بلایا جائے۔

سچی بات یہ کہ اس کام میں لگنے سے پہلے بلکہ میں کیا اس کام میں لگی پتہ نہیں اللہ کو کیا اس گندی پر ترس آیا اللہ میاں نے ہمیں زبردستی کام میں لگا دیا

جب تک میں نے اپنے آپ کو کام میں نہیں لگایا تھا میں اپنے کو اس وقت میں مسلمان ہی نہیں مانتی اور ایمان کا مزا تو محمد پور کا گھر بار چھوڑ کر ہی آیا میں تو مانتی نہیں کہ نبی ﷺ کے کام میں لگے بغیر آدمی مسلمان ہوسکتا ہے ایمان کا ایسے پتہ ہی نہیں لگتا جب تک دین کے کام میں لوگوں کو ایمان میں لانے کے کام میں کچھ قربان نہ کرے یوں تو نام رکھ لینے سے اپنے آپ کو سب مسلمان سمجھتے ہیں۔ پرسوں کاندھلہ والے حضرت جی (حضرت مولانا افتخار الحسن کاندھلوی) کہہ رہے تھے صرف اللہ اللہ کہنے سے دل صاف نہیں ہوتا، اللہ کی محبت میں کچھ کرنے سے کچھ قربان کرنے سے کچھ ملتا ہے۔

**سوال**: آپ کا بہت بہت شکریہ! آپ اللہ کا شکر ادا کریں کہ اس نے آپ کو ایک بڑے کام میں لگادیا اور ہمارے لئے بھی دعا کریں۔

**جواب**: دعا تو آپ کریں، میں کس قابل ہوں، میں بھی کروں گی۔ اللہ حافظ

مستفاد از ماہنامہ ’ارمغان
‘اگست ۲۰۰۶ء

Page 426



## محمد محبّ اللہ (سوامی آنندہ)

# ایک خدا جو انسان بن گیا

## ایک بودھ بھکشو کے سفر ہدایت کی ایمان افروز آپ بیتی

بدھ خدا کا اوتار بن کر میں نے ۴۵ رسال مزے میں زندگی گزاری ،لوگ میرے پیروں پر سجدے کرتے رہے، پھر ان لوگوں نے میرے خدا ہونے کا یقین کرلیا، اور مجھے بھی اس پر یقین ہو چلا، میں نے زندگی کا ۴۵ رسالہ طویل عرصہ خدائیت کا لُبادہ اوڑھ کر گزارا کہ میں بدھ بھگوان کا اوتار ہوں بدھ کی سات مرتبہ پیدائش ہوئی ہے جن میں سے میں بھی ایک ہوں میرا دعویٰ تھا کہ میں جو بھی کہتا ہوں وہ خدا کا کلام ہے اس پر مجھے یقین بھی تھا صرف مجھے ہی نہیں بلکہ جو بھی زعفرانی کپڑے پہنے ہوئے ہیں وہ سارے کے سارے بدھا بھکشو اسی طرح یقین رکھتے تھے۔ ’’دنیا کا سب سے عظیم مذہب بدھ مت ہے‘‘ اس عقیدہ کے ساتھ میں دنیا کے مختلف ممالک میں اس کی نشر و اشاعت کرتا رہا جس کے نتیجہ میں سیکڑوں ممالک میں میرے شاگرد اور مددگار پیدا ہوگئے۔

میرا حقیقی بھائی آج بھی دنیا میں ایک مشہور بدھ سنیاسی ہے وہ امریکہ کے لاس اینجلس شہر میں رہتا ہے میں جب خدائیت کے لُبادہ میں زندگی گزار رہا تھا ،اس دور میں ایک مسلمان بھائی اور بدھ مت میں میرے شاگرد ڈاکٹر چیپن ساکن مدراس ان دونوں کے ذریعہ مجھے اسلام کا تعارف حاصل ہوا اور اسلام کے متعلق مجھے کچھ کتابیں عطا کی گئیں مگر میں نے بے توجہی میں ان کا مطالعہ کیا، لیکن بعد

میں قرآن مجید اور محمد ﷺ کی تاریخ وسیرت کا مطالعہ مسلسل جاری رکھا، تو اس وقت میرے دل کی گہرائیوں میں اپنے گناہوں کا احساس پیدا ہوا، جس کے نتیجہ میں خدائیت کا لبادہ اوڑھ کر زندگی گزارنے والا میں، رفتہ رفتہ ایک انسان کے روپ میں آ گیا برہما چاری کی زندگی گزارنے والا میں ایک شوہر بن گیا اکیلا ایک جسم والا میں ایک باپ بن گیا، دوسروں کو سلامتی کا راستہ دکھانے والا میں خود سلامتی کی راہ کا طالب ہو گیا، بدھا سنیاسیوں اور چوپایوں کو خدا ماننے والا میں ایک اکیلے اللہ کو حقیقی معبود تسلیم کرنے لگا۔

مختصر یہ کہ میں پہلے خدا تھا آج ایک انسان بن گیا اپنی زندگی کے اول تا آخر حالات آپ کے سامنے مختصر پیش کرتا ہوں۔

میری حالت:

بدھم شرنم گچھامی، دھرمم شرنم گچھامی، سنگم شرنم گچامی

ان اصولوں پر زندگی گزارتے ہوئے میری زبان پر یہی الفاظ اور نعرے مسلسل جاری تھے ”میں نے بودھی درخت کے نیچے بیٹھ کر علم حاصل کیا، بدھ سنیاسی، دنیا میں بدھ مت کا پرچارک“

گوتم بدھ:

انسان کو انسانی غلامی سے نکالنے والے، جاہلیت کو ختم کرنے والے آریہ قوم کے ظلم کو مٹانے والے انسان کو امن وسلامتی کا راستہ بتانے والے گوتم بدھ!

برھما چاری لوگ :-

Page 427



بدھ عقیدہ کو زمین میں پرچار کرنے والے لوگ دنیا کی خواہشات نہ رکھنے والے برھما چاری لوگ، درباری انداز میں بدھ ویہاروں میں خوشیوں کی زندگی گزارنے والے لوگ، آریہ ورن آشرم دھرم (ذات پات کے نظام) کے خلاف تلوار لے کر نکلے ہوئے لوگ۔

انسان کون ؟

انسان کیا خود پیدا ہوا ہے یا کسی خدا نے اس کو پیدا کیا ہے؟ کیوں موت آتی ہے، موت کے بعد انسان کو کیا ہوتا ہے؟ میرا ضمیر مجھ سے اس طرح کے سوالات کرتا رہا، میرے ذہن میں یہ سوالات کھٹکتے رہے گمشدہ چیزوں کی تلاش کی طرح ان کے جوابات تلاش کرتا رہا جس کی وجہ سے میرے اندر رفتہ رفتہ خواہشات سے نفرت پیدا ہوتی گئی، میں حق کی تلاش میں تھا جس کی وجہ سے میرے دل میں روشنی کی ایک کرن رونما ہوئی پیسہ خرچ کرنے سے نہ حاصل ہونے والا رحم ومحبت اور عاجزی میرے دل میں پیدا ہو گئی، میں جس راہ پر چل رہا ہوں وہ صحیح ہے یا غلط، یہ سمجھنے کی تڑپ میرے اندر پیدا ہو گئی اور اسی طرح دیگر مذاہب کو پرکھنے کی آرزو میرے اندر پیدا ہو گئی، ادھیڑ عمر میں میرے اندر جو فکر رونما ہوئی اس نے میری ماضی کی زندگی پر غور وفکر کرنے کا ایک موقع فراہم کیا، میں ذات کا یادَو سوامی آنند جی کے نام سے مشہور ہوا، ریشم کے تخت پر دربار کے خادم مجھے ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جاتے، یہ رہا میرے ماضی کا حال۔

میرا خاندان تامل ناڈو میں رام ناتھ پورم ضلع میں پرم کدی سے قریب آلاکن کُلم میں آباد تھا، پھر میں نے سدّار کوتائی بندرگاہ سے بادبانی کشتی

سے برما کا رخ کیا جہاں میرے دادا اپنی فیملی کے ساتھ عیش وآرام کی زندگی گزار رہے تھے، میں یا دَو ذات میں پیدا ہوا ہمارے خاندان کا پیشہ مویشیوں اور چوپایوں کو چرانا تھا، مگر میں آج بدھ گروسوامی آنندا کہلاتا ہوں، معیشت کے لئے برما منتقل ہوا مگر میں نے تمل زبان کو اپنی مادری زبان کی حیثیت سے باقی رکھا۔

میرے والد بچپن ہی سے ایک کٹر بدھسٹ تھے اس لئے بدھ مذہب کے طریقہ کے مطابق میری بھی پرورش کرتے رہے مختلف بدھ مندروں میں مجھے تعلیم دی گئی، مجھے ایک بدھا بھکشو بنانے کی میرے والد کی بڑی آرزو تھی اس کے متعلق انھوں نے سارے فنون سے مجھے سکھلائے ،رنگون ،تبت ،چین ،کوریا،کمبوڈیا، جاپان ان سارے ممالک کے بدھ گرؤوں سے میں نے تعلیم حاصل کی اور ۱۹/سال کی عمر تک مکمل تعلیم حاصل کر لی اور پھر ایک دن برما کے دوسرے دارالخلافہ منڈلا میں مجھے بدھ مت گرو چانیسرا نے ایشیاء کے پانچ بدھ گرؤوں میں سے ایک گرو کی حیثیت سے تسلیم کرلیا اور زعفرانی رنگ کا لباس مجھے پہنایا گیا اور بدھ بھکشوؤں میں مجھے اعلیٰ مقام حاصل ہوگیا، مجھے ٹوکیو جاپان میں بدھ مت گرو ''بودھی داسوواسو'' نے ''ناگاساکی'' میں مقرر کیا اور پوری دنیا میں اس مذہب کی نشر واشاعت کی عظیم ذمہ داری مجھے سونپی گئی پھر ۱۰۱/گرؤوں کی صدارت مجھے حاصل ہوئی اس کے بعد میں نے دنیا بھر میں گھوم گھوم کر بدھ مت کی نشر واشاعت شروع کی جنوب مغربی ایشیاء کے سترہ ممالک ، جہاں بدھسٹ پائے جاتے ہیں اس کے علاوہ یورپ میں بھی بدھ مت کی نشر واشاعت کی کوشش کرتا رہا،





بدھ مت کی دنیا میں مجھے اتنا بڑا مقام حاصل ہوگیا تھا، جس کی کوئی حد نہیں ، پوری دنیا گھومنے کے لئے حکومت کی جانب سے مجھے گرین کارڈ (Green Cards) عطا کئے گئے ،جس کی وجہ سے میں عرب ممالک کے علاوہ ساری دنیا گھوم کر اس مذہب کی نشر واشاعت کرتا رہا۔ میرا حقیقی بھائی سوامی نند آچاریہ آج بھی امریکہ کے لاس اینجلس شہر میں ۶۷/منزلہ بدھ آشرم میں مٹھ پتی کے منصب پر ہے۔ میں بھی وہاں ساڑھے تین سال تک مٹھ پتی رہا۔

## جھاڑ پھونک اور کرامت :

چین ،تبت، جاپان وغیرہ میں جھاڑ پھونک کے ذریعہ مجھے بڑی بڑی کرامت حاصل ہوئی تھیں اور ان سے مجھے خاصی شہرت حاصل ہوگئی تھی ،اس دور میں جھاڑ پھونک کے ذریعہ ارواح کو مدعو کرنا پھر ان سے پیشین گوئی کروانا میرا عمل تھا، کالی کاڑی، کلکتہ کالی، کیرلا دیوی (یہ علاقائی دیویوں کے نام ہیں) کی پوجا کر کے تانبے کی پٹیوں اور دھاگوں پر پھونک مار کر لوگوں کو دیتا اور دیوتاؤں کو ۱۰۱/چاندی کے برتنوں میں بند کرتا ،میرا وقت نہ گزرتا تو میں اس وقت ان برتنوں کے دیوتاؤں کو باہر نکال کر اندھیروں میں ان سے گفتگو کرتا۔

پھر میں اپنی ملاقات کے لئے آنے والے لوگوں اور ساری دنیا کے بدھسٹوں میں دیوتاؤں کی زبان اور پیشین گوئیاں جاننے والا اور ان سے بات چیت کرنے والا مہا گرو آنند جی کے نام سے مشہور ہوگیا۔

## آشرواد :

مختلف قائدین اور حکمراں اپنے سروں پر میرا پیر رکھوا کر آشرواد لینے

کو بہت بڑا نیک فال سمجھتے، سنگاپور کے پہلے راجا کے سر پر پیر رکھ کر میں نے اس کو آشرواد دیا تھا اسی طرح تھائی لینڈ کے راجا برماپو جو چتیسوین کو بھی اس کے سر پر پیر رکھ کر میں نے آشرواد دیا تھا، اسی طرح ہمارے سابق وزیر اعظم راجیو گاندھی اور جاپان کے نائب سلطنت ان دونوں کے سروں پر پیر رکھ کر میں نے آشرواد دیا تھا، شکروار (جمعہ) اور منگل کو سونے کا تخت کھڑا کر کے ایک مٹکا پانی سے جو میرا پیر دھونا چاہتا اس عمل کی قیمت ایک لاکھ روپیہ ہوتی، جس کو پانچ آدمی پیتے، کیونکہ میں خدا کا اوتار ہوں۔

بدھ کا دوسرا جنم:



دیوتاؤں کے صدر خداؤں سے گفتگو کی استطاعت رکھنے والا، ملک اور ساری دنیا میں گھومنے والا میں تھا، لاعلاج بیماریوں میں وہ لوگ میرا پیشاب پیتے جس سے ان کو شفا حاصل ہوتی، میرا پیشاب پینے میں کیا غلطی تھی جب کہ میں ان کا خدا تھا۔

## کیا انسان خدا ہے؟

میں بودھی درخت کے نیچے چاندی کے تخت پر بیٹھتا ہوں سونا اور پیسہ سامنے رکھ کر اپنے پیروں پر گرنے والے بھگت لوگوں کو میں آشرواد دیتا ہوں وہ لوگ آشرواد کی غرض سے میری تلاش میں نکلتے ہیں ایک آدمی میرے پاس آکر التجا کرتا، گروجی میں خدا کو نہیں دیکھ سکتا آپ ہی وہ عظیم زندہ خدا ہیں، مجھے دنیا کی ساری نعمتیں حاصل ہیں مگر شادی ہوئے پانچ سال کا عرصہ ہوا اولاد سے محروم ہوں، گروجی آپ مجھے بہترین آشیرواد دیجئے، جس کے ذریعہ مجھے اولاد نصیب ہو یہ کہہ کر وہ شخص میرے پیر پر اپنا ہاتھ رکھ کر اس ہاتھ کو اپنی آنکھوں پر ملتا



ہے یہاں سے مسئلہ شروع ہوتا ہے۔ میرے آشرم میں مجھے تلاش کرنے والا یہ بھگت بڑا کروڑ پتی ہے اس کو اپنے جال میں پھانسنے کی مجھے خواہش ہوتی ہے اس لئے میں ان سے کہتا ہوں کہ آج شام کی پوجا کے بعد تمہیں تعویذ دوں گا سوتے وقت اس کو اپنے تکیے کے نیچے رکھنا آج رات خدا تم سے گفتگو کرے گا کل آکر مجھے بتلانا کہ خدا نے گفتگو کی یا نہیں، اتفاق سے دوسرے دن اس شخص نے میرا دروازہ کھٹکھٹایا اس وقت میرے شاگرد نے جلدی سے میرے پاس آکر یہ خبر دی کہ گروجی وہ کروڑ پتی آیا ہے میں نے شاگرد سے سوال کیا کہ کون سا کروڑ پتی؟ اس نے کہا وہی جو اولاد کی غرض سے آیا تھا اور جو تعویذ لے کر گیا تھا۔ فوراً میں زعفرانی کپڑے پہن کر ریشمی پنکھا ہاتھ میں لے کر بھکشو کا برتن پکڑ کر جیسے ابھی بدھا نازل ہوا ہے اس طرح اس آدمی کے سامنے حاضر ہوا وہ فوراً پیر پر گر گیا اور جھٹ سے کہنے لگا کہ خدا نے مجھ سے گفتگو کر لی اور خوشی سے رونے لگا۔

میں تو خدا کو نہیں دیکھتا مگر میرے جھوٹے تعویذ کو پہن کر یہ بے وقوف کہتا ہے کہ خدا نے اس سے کلام کیا اس کی بات سنتے ہی میں حیران و پریشان ہو گیا۔ یہ میں کیا سن رہا ہوں؟ ۴۵؍سال سر منڈوا کر، تعویذ اور زعفرانی کپڑے پہن کر برھما چاری کی زندگی گذار کر، ساری خواہشات کو ترک کر کے سنیاسی بن کر، بودھی درخت کے نیچے ہمیشہ بُدھا بُدھا وظیفہ چیخ کر پڑھنے والا میں، اور تعویذ لینے والوں نے مجھے پس پشت ڈال کر اس خدا سے گفتگو کر لی، کیا یہ انصاف ہے؟ اگر اس کو گفتگو کرنا ہی ہوتا تو مجھ سے گفتگو کرتا، ۴۵؍سال سے میرے بدھ نے مجھ سے گفتگو نہیں کی مگر میرے شاگرد نے ایک تعویذ تم کو دیا تو

اس نے کیسے تم سے گفتگو کر لی، پھانسنے والا جب تک رہے گا پھنسنے والے بھی تب تک رہیں گے۔

سوامی کا حال یہ ہے کہ زعفرانی لباس میں تقدس کا روپ دھار کر مہان مقدس ہستیاں اگر پولیس پکڑ لے تو مہا پاپی نکلیں، جن میں مشہور نام برھما نندہ سوامی، چندرا سوامی، مارتا انڈتم، جان جوزف وغیرہ ہیں۔

اور میرے اسلاف نے میرے ذہن میں یہ بات بٹھادی تھی کہ مسلمان بزور بازو تبدیلی مذہب کراتے ہیں، اس کے علاوہ وہ میرے اسلاف یا دَوذات سے تعلق رکھتے ہیں جن کا پیشہ چوپایوں کا پالنا اور پرورش کرنا ہے اور ساتھ ہی گائے کو خدا بھی مانتے ہیں میں بچپن میں بدھ مت کا گرو تھا پھر بھی میرے والد اور والدہ اس کو خدا تسلیم کرتی تھیں اور مجھے بھی اس فعل پر ابھارتی تھیں تو مسلمان ایسے خدا کو کاٹ کر بریانی بناتا ہے ایک گرو ہونے کے ناتے اسلام کا مطالعہ میرے بس کی بات نہیں تھی مگر اسی درمیان بعض مسلمانوں سے میرے تعلقات وابستہ ہوئے۔

اسلام نے مجھے گھیر لیا:

چند دن گزرنے کے بعد مسلمانوں سے میرے تعلقات قوی ہوتے گئے اور ساتھ ہی اسلام کو صحیح طریقہ سے سمجھنے کی سہولیات فراہم ہوتی گئیں چھوٹے چھوٹے رسائل کا مطالعہ جاری تھا، آپ ﷺ کی سیرت کے مطالعہ سے قرآن کریم کو پڑھنے کا ایک شوق اور جذبہ میرے اندر پیدا ہوا۔ پھر قرآن کا مطالعہ شروع کیا یہ دنیا اور ساری مخلوق کے ایک ہی خالق ہیں، اس سے یہ بات مجھے معلوم ہوئی سورج صبح طلوع ہوتا ہے اور شام میں غروب ہوتا ہے، یہ تمام





اللہ کے حکم پر ہو رہا ہے یہ بات معلوم ہونے کے بعد اس کی عظیم مخلوقات میں غور فکر کر کے میں تعجب میں پڑ گیا۔ آخر کار اسلامی فکر میرے دل میں رفتہ رفتہ بڑھتی رہی پھر یہ افکار میرے دماغ میں ہلچل مچا رہے تھے اور دماغ کو جھنجوڑ رہے تھے کہ اسلام کو سمجھنا اور اس کو قبول کرنا چاہیئے پھر میرے دماغ میں خیال آیا کہ قرآن کریم کا مطالعہ ایک مرتبہ اور کر کے دیکھنا چاہیئے یہ جذبہ میرے اندر سے ابھرا، میں یکسوئی کے ساتھ قرآن کے مطالعہ میں غرق ہوتا گیا۔ پھر اس کے ساتھ ساتھ آشرم کے میرے روزمرہ کے معمولات میں عدم دلچسپی بڑھتی گئی ،صبح و شام اگر بتی اور موم بتی سلگا کر پانی میں پھول ڈال کر ''بدھم شرنم گچھامی'' کا ذکر کرنا بند ہو گیا۔

نقطہ آغاز:

قرآن کریم کا دو مرتبہ مطالعہ کرنے کے بعد میرا ذہن کھل گیا پھر مجھے معلوم ہوا کہ میں گذشتہ ۳۵/سال سے گمراہی و جہالت میں تھا ساری چیزیں اللہ کے ہاتھ میں ہیں یہ جاننے کے بعد بھی عیش و آرام کا عادی سوامی عیش کی زندگی چھوڑنے کے لئے تیار نہیں ہوا اور نہ ہی میرے جسم نے اس کو گوارہ کیا ،اس دوران ایک دلت قائد میرے پاس آشرواد کے خیال سے آیا میں نے اس کے سر پر پیر رکھ کر آشرواد دیا کہ آپ ۱۲۰/سال تک زندہ رہیں گے مگر میرے آشرواد لینے کے ۹۰/دن بعد وہ انتقال کر گیا اس بات نے میرے دل کو للکارا ،آواز دی، جھنجھوڑ دیا، میری زندگی کے انقلاب کا نقطہ آغاز یہ تھا، اسی طرح ایک اور واقعہ بھی پیش آیا: ۱۹۹۱ء کے پارلیمنٹ الیکشن کے دوران سابق پرائم منسٹر راجیو گاندھی کانچی کے شنکر آچاریہ سے آشرواد لینے کے لئے گئے راجیو گاندھی

کے سر پر پیر رکھ کر شنکر آچاریہ نے کہا: ۱۰۱ رسال تک آپ زندہ رہیں گے اور یہ بھی آشرواد دیا کہ ہندوستان میں ہمیشہ آپ ہی وزیر اعظم بنیں گے، شنکر آچاریہ کے آشرواد کے ستائیسویں دن راجیو گاندھی سری پورم میں انسانی بم کے ذریعہ فوت ہو گئے۔

یہ دونوں واقعات میرے ضمیر میں کھٹکتے اور للکارتے رہتے کہ میں ایک بدھا سوامی ہوں میں نے جس کو آشرواد دیا وہ ۹۰ر دن میں مرگیا اور ہندو گرو شنکر آچاریہ نے جس کو آشرواد دیا وہ شخص صرف ستائیسویں دن میں انتقال کر گیا، مجھے معلوم ہو گیا کہ یہ آشرواد دینے والا آچاریہ بھی اور بدھا بھکشو بھی جھوٹے خدا ہیں، اس سے زیادہ ذلت اور کیا ہو سکتی ہے۔

Page 431

اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ انسان کسی طاقت کا مالک نہیں زمین پر صرف اللہ کا حکم چلتا ہے اس حقیقت نے میرے دل میں یقین پیدا کر دیا اور میری آنکھیں کھول کر رکھ دیں کہ مجھ جیسے حقیر و ناچیز کو آشرواد دینے کا کوئی حق نہیں۔ یہ بیداری میرے اندر آتی ہی گئی، طویل عرصہ سے پہنا ہوا زعفرانی کپڑا جسم سے اتار کر پھینک دیا اور مجھے یقین ہو گیا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں ہے۔

## کیا انسان خدا ہے؟

کیا میں خدا ہوں؟ اسلام نے یہ سوچنے پر مجھے مجبور کیا انسان انسان کی حیثیت سے زندگی گزارے یہی اس کی معراج ہے، انسان سب باتوں سے آزاد ہو سکتا ہے مگر ازدواجی زندگی سے آزاد ہونے سے وہ سڑ گل جاتا ہے، اسلام میں ایک انسان کو چار بیویوں کے ساتھ زندگی گزارنے کا حق ہے ازدواجی زندگی ترک کر کے

نسیم ہدایت کے جھونکے
جلد اول تا چہارم

سنیاسی بن کر سیکڑوں لڑکیوں کے ساتھ زنا کر کے ان کی زندگی برباد کرنے والے اس عظیم گناہ اور ظلم سے اسلام نے مجھے بچالیا۔ میں نے اپنے سر سے زعفرانی کپڑا اتار کر پھینک دیا اور انسان بن گیا۔

## گرو اوران کی بد دعاء:

میرے مسلمان ہونے کی خبر پورے بدھ مت کی دنیا میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی، وقت کے مہا گرو تبت کے سوامی کو بھی یہ خبر پہنچ گئی حالانکہ وہ میری ہمہ وقت تعریف کرتے رہتے تھے، میرے اسلام قبول کرنے کی خبر ملتے ہی انھوں نے مجھے مدعو کیا، واضح ہو کہ وہ صرف ایک سوامی ہی نہیں تھے بلکہ ایک ماہر جادوگر بھی تھے میں بھی خوشی کے ساتھ ان سے ملاقات کی غرض سے گیا میں نے اپنے حالات ان پر واضح کئے انھوں نے کہا کہ آپ کے قبول اسلام سے بدھ مت کو صرف نقصان ہی نہیں پہنچے گا بلکہ بدھ مت کے عوام میں اضافہ کی جو توقع ہے اس میں بڑی گراوٹ آئے گی اس لئے آپ اپنے فیصلہ پر نظر ثانی کیجئے، میں نے کہا اس فیصلہ میں نظر ثانی کی کوئی گنجائش نہیں ہے اس طرح کا جواب خود میرے تصور میں بھی نہیں تھا کہ میں بھی اس طرح کا جواب دوں گا ایک دور وہ تھا کہ اگر گرو کہیں کہ خرگوش کے تین پیر ہوتے ہیں تو میں آنکھ بند کر کے اس کی تصدیق کر دیتا کہ ہاں ٹھیک ہے تین پیر ہیں، اس وقت یہ جواب سن کر وہ مجھ سے سخت ناراض ہوئے اور ان کا غصہ حد سے بڑھ گیا اور انھوں نے مجھے بد دعا دی اس سے قبل میں ان کی بد دعا سنتا تو چونک جاتا تھا کپکپی طاری ہو جاتی تھی، مگر اس وقت بد دعا سے مجھے کچھ پریشانی نہیں ہوئی ان کی بد دعا یہ تھی کہ ''میری بات کا انکار کر کے اسلام کو ترک نہیں کروں گا'' کہنے

والا......تو......جا، ایک سو پچاس دن کے اندر تیرا ایک ہاتھ اور ایک پیر مفلوج ہو جائے گا۔ اس طرح کے خرافات کا اسلام میں کوئی مقام نہیں ہے یہ بات مجھے معلوم ہوگئی تھی، لیکن پھر بھی شیطان میرے دل میں وسوسہ ڈالتا رہا کہ شاید کچھ بد دعا کا اثر ظاہر ہوگا، مگر میں نے ان وسوسوں کو نظر انداز کرتے ہوئے اللہ پر بھروسہ کیا اور وہاں سے واپس ہوا اس کے بعد میں ہر دن محتاج ہو کر زندگی بسر کرنے لگا کہ کل کے دن اگر کسی مصیبت میں مبتلا ہوا تو لوگ افواہیں پھلائیں گے کہ یہ اس بد دعا کا اثر ہے، اس خیال سے میں گھبراتا اور ڈرتا رہا اللہ کا شکر اور اس کا فضل ہے کہ ایک سو پچاس دن سلامتی کے ساتھ کسی مصیبت میں مبتلا ہوئے بغیر گذر گئے۔ ایک سو پچاس دن گذرنے سے قبل مجھے مکہ مکرمہ جانے کا موقع ملا۔ الحمدللہ ان کی بد دعا کے بعد میں نے اپنی زندگی میں بہت سی کرامات محسوس کیں اس طرح کی بد دعا کے بعد اکثر لوگ فکر کی وجہ سے اپنی زندگی خراب کر لیتے ہیں اللہ کا فضل ہے کہ ان پُر خطر حالات میں بھی اللہ نے مجھے محفوظ رکھا، صرف اتنا ہی نہیں بلکہ قبول اسلام سے انسان کی زندگی میں بہت سی تبدیلیاں آجاتی ہیں ان میں ایک چیز دوسروں کو دھوکہ دینے سے اپنے آپ کو روکے رکھنا ہے گزشتہ ۴۵ر سالوں میں ایک بدھ بھکشو کی شکل میں میں نے سیکڑوں لوگوں کو دھوکہ دیا لیکن آج اس برے فعل کو مکمل بھول گیا ہوں اسی طرح میرے اوپر والے گروؤں کے ذریعہ مجھے بھی دھوکہ کھانا پڑا میری نئی زندگی میں یہ دونوں برائیاں ختم ہوگئیں زعفرانی کپڑے میں میری طبیعت میں کافی سختی تھی، کلمہ توحید کے اقرار کے بعد ایک نرم دل انسان بن گیا، اسلام کی وجہ سے میری زندگی میں نئی تبدیلی آگئی تھی۔





### کلمۂ توحید کا اقرار:

میں ۳ر اکتوبر ۱۹۹۳ء کو مدراس کی مسجد معمور میں کلمہ توحید کا اقرار کر کے اسلامی سماج میں داخل ہو گیا۔ سوامی آنندہ سے محمد محبّ اللہ (یعنی اللہ سے محبت کرنے والا) بن گیا، میں نومولود بچہ کی طرح ہو گیا تھا، اللہ کے نزدیک تمام انسان برابر ہیں اس اصول کے ذائقہ کو اپنے اندر محسوس کیا، آج سے مجھے بھی ساری دنیا کی مسجد میں برابر کا حق ہے مجھے بھی سارے مسلمانوں کے ساتھ برابر نماز پڑھنے کا حق ہے، انشاء اللہ

آج کے بعد سے اگر میں دنیا کی کسی مسجد میں نماز پڑھنے کی غرض سے جانے کا فیصلہ کروں تو دنیا کی کوئی طاقت مجھے روک نہیں سکتی جب میں نے اسلام قبول کیا تو میرے دل میں یہ خواہش ہوئی کہ لوگوں کے ساتھ الفت و محبت کے ساتھ رہوں اور اعلان کروں اس بھائی چارگی اور محبت کا، اس تصور سے سرشار اسلام سے متعلق مزید معلومات حاصل کرنے کے لئے میں نے مسلمانوں کی آبادی چدم برنا ضلع کائیل پٹنم کا رخ کیا وہاں میں نے اسلام کو مزید سمجھنے کی کوشش کی اس کے بعد میں نے زندگی کا مقصد متعین کر لیا اب میری زندگی کا مقصد اپنے ایمان کو مضبوط بنانا، اشاعت اسلام کرنا اور لوگوں میں مساوات کا صحیح تصور پیش کرنا ہے۔

قبول اسلام سے قبل مجھے اسلام سے متعلق بہت سی غلط فہمیاں تھیں اسی طرح کی غلط فہمی رکھنے والے آج کروڑوں کی تعداد میں ہیں، جو حقیقت میں اسلام کی نعمت عظمیٰ سے محروم ہیں ایسے ماحول میں ان کو اسلام کی خوبیاں اور اسلامی مساوات کا پیغام دے کر اسلام اور نیکی کی راہ پر گامزن کرانا اسلام کی

حقیقت سے آشنا کرانا ان کی غلط فہمیوں کو دور کرنا اوران کو اسلام کی طرف مدعو کرنا یہ امت کا فریضہ ہے: **کُنْتُمْ خَيْرَ امة اخرجت للناس تأمرون بالمعروف وتنهون عن المنكر وتؤ منون بالله (۳:۱۱۰)**

متحدہ مقصد کے ساتھ ایک امت ہو کر اس آیت کریمہ پر عمل کریں گے اوراس دین کی نشر واشاعت کریں گے تو سیکڑوں کی آبادی اسلام کے سایہ میں آسکتی ہے۔

محمد ﷺ کی سیرت:

انسانی تاریخ میں نافراموش کردہ اور غیر معمولی شخصیت اگر کوئی ہے تو وہ

Page 433

محمد ﷺ ہیں آپ کی سیرت طیبہ پڑھنے کے لئے دسیوں کتب کا میں نے مطالعہ کیا، تب میری زندگی میں انقلاب برپا ہوا، آپ ﷺ اے۵ء میں پیدا ہوئے آپ کی زندگی کا گہرائی سے اگر کوئی مطالعہ کرلے تو آپ ﷺ کی ساری خصوصیات سمجھ میں آجائیں گی آپ جیسی زندگی گذارنے والی شخصیت روئے زمین پر آج تک پیدا ہی نہیں ہوئی، اس کے علاوہ اور بہت ساری خصوصیات آپ کے اندر پایہ جاتی ہیں، آپ کی ایمانی قوت وجذبہ ایمان، آپ کا اخلاص وباہمی تعلقات، آپس کے معاملات، ایک دوسرے کے ساتھ خیر خواہی، حسن سلوک، عزت وشرافت کا بھرپور خیال، مہمان نوازی کا جذبہ، دوسروں پر رحم و کرم، اور ہمدردی کا احساس، ان تمام خوبیوں کی بنا پر آج کی سائنسی دنیا بھی آپ کی تعریف کررہی ہے۔

انسانی زندگی کے لئے ایک آسان طریقہ آپ کی زندگی میں ملتا ہے، اس



کے علاوہ کوئی اور نہیں ہے جو یہ نمونہ بن سکے آپ کے مقام ومرتبہ کو اگر معلوم کرنا ہو تو دوسروں کی تاریخ کا مطالعہ کریں، کہ وہ لوگ انسانوں پر کتنا ظلم وستم روا رکھتے تھے، وہ بے انصافی اور فسق وفجور میں انتہا کو پہنچ چکے تھے ان کی زندگیاں کیسی تھیں اور آپ ﷺ کی زندگی کیسی تھی یہی نہیں بلکہ قیامت تک کے لوگوں کے لئے آپ کی سیرت ایک نمونہ ہے کردار کا یہ معجزہ صرف آپ ﷺ کی زندگی میں ہمیں ملتا ہے دوسروں کی زندگی میں یہ چیز نظر نہیں آتی، انسانی تاریخ کی ایک عظیم شخصیت نے کیسے اپنی زندگی بسر کی دوسروں کے ساتھ کیسا سلوک کیا اس کا دلائل کے ساتھ میں نے مطالعہ کیا، نبوت سے قبل چالیس سالہ زندگی ایک اعلیٰ اور مثالی زندگی تھی، اس دور میں سماج کی مثالی شخصیت آپ تھے، ہر انسان کے اندر کچھ خوبیاں ہوتی ہیں مگر ساری خوبیاں بیک وقت اگر ایک شخص میں موجود ہیں تو وہ صرف آپ ﷺ ہیں۔

انگریزوں کا اسلام کے خلاف یہ الزام ہے کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا، درحقیقت یہ سب سے بڑا الزام ہے اس کے جواب میں مس سروجنی نائڈو نے اپنی لندن کی اسپیچ میں یہ بات بیان کی تھی کہ اسلام کی عظمت دیگر مذاہب کے پیروکاروں کے متعلق نفرت نہیں پیدا کرتی محمد ﷺ کے صحابہ اور ان کے تابعین نے سسلی تک میں حکومت کی اور آٹھ سو سال تک عیسائیوں کی سرزمین اسپین میں حکومت کرتے رہے مگر کبھی بھی ان لوگوں نے ان کی عبادت میں کسی بھی قسم کی کوئی بھی مداخلت نہیں کی یعنی عیسائیوں کو ان کا مقام دیا ان کے ساتھ حسن سلوک کیا عزت واحترام سے پیش آئے اور اچھے تعلقات قائم کئے شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن کریم مسلمانوں کو صبر سکھلاتا ہے صلاح الدین ایوبی کے بارے میں فرانس کے بادشاہ نے اس طرح کہا تھا کہ صلاح الدین

کے بارے میں مجھے تعجب ہے کہ وہ کیسے اتنا اچھا انسان بنا، حالانکہ اس کے اوپر کسی قسم کی کوئی زبردستی نہیں ہے، میرا دل مجھ سے کہتا ہے کہ تم بھی مسلمان بن جاؤ۔

تھامس آرنلڈ نے کہا سارے مذاہب میں صرف اسلام ہی ساری خوبیوں سے بھرا ہوا ہے عوام کی زبان سے اسلام پھیلا ہے، مالی امداد ملنے پر کام کرنے والے مبلغ، رقم کے لئے نشر واشاعت کرنے والے لوگ اسلامی تاریخ میں نہیں ہیں سیکڑوں تجار کے ذریعہ اسلام پھیلا ہے افریقہ، چین وہاں اسلام پھیلنے کی اصل وجہ قرآن کی علمی روشنی ہے اس روشنی کو پھیلانے والے وہاں کے مسلم تجار تھے۔

پنڈت سندرلال نے کہا کہ محمد ﷺ نے فتح مکہ کے موقع پر ایک ایسا کارنامہ انجام دیا جس کو تاریخ کبھی فراموش نہیں کرسکتی زندگی بھر آپ کو ستانے والے تکالیف دینے والے، ظلم وستم کرنے والے، بے عزتی کرنے والے سارے لوگوں کو معاف کردیا، یہ دنیا کی فوجی کارروائیوں میں ایک مثالی واقعہ ہے ہندوستان کے مشہور مؤرخ لالہ اشوری پرشاد کہتے ہے مسلمان وسیع النظر تھے اگر وہ لوگ حقیقت میں ظالم ہوتے تو اتنی طویل مدت تک ہندوستان میں ان کے لئے حکومت کرنا ناممکن تھا، پوری دنیا اور ہندوستان میں بھی ان کے عقیدہ کے مطابق وہ لوگوں کے ناصح رہے ہندوستان کی مذہبی چیزوں میں وہ لوگ کبھی آڑے نہیں آئے، مذہبی مسئلہ میں بھی کبھی انھوں نے ہندوؤں پر زبردستی نہیں کی غیر مسلموں کے ساتھ وہ رحم وکرم کے ساتھ تعاون کرتے رہے۔

### میرے دل کو بدلنے والا قرآن:



نسیم ہدایت کے جھونکے
جلد اول تا چہارم

میں نے قرآن کریم کا مسلسل مطالعہ جاری رکھا جس کی وجہ سے میری روح زندہ ہوئی، قرآن ایک ایسی کتاب ہے جس کے اندر انسانی زندگی کے ہر معاملہ کے لئے معتدل رہنمائی پائی جاتی ہے جس کے علمی دلائل مجھے امیدیں دلا رہے تھے، سنیاسی ہونے کی وجہ سے یہ تجربہ میرے دل کی گہرائیوں میں اتر گیا اب میں اپنی پرانی داستان یعنی جس مذہب کو میں نے اختیار کر رکھا تھا اس مذہب کی حقیقت آپ کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں۔

### گوتم بدھ اور بدھ مت:

گوتم بدھ کی طرح پانچ سماجی انقلابی شخصیات ایشیا میں پیدا ہوئیں۔

(۱) تین ہزار سال قبل سوراشٹر ایران میں پیدا ہوا۔
(۲) دو ہزار چار سو پچاس سال قبل Logos چین میں پیدا ہوا۔
(۳) دو ہزار چار سو پچاس سال قبل کنفیوشیاس چین میں پیدا ہوا۔
(۴) دو ہزار چھ سو سال قبل گوتم بدھ ہندوستان میں پیدا ہوئے۔
(۵) دو ہزار سال قبل یسوع مسیح فلسطین میں پیدا ہوئے۔

570ء میں آپ ﷺ پیدا ہوئے، اور قبل مسیح میں ۵۶۳ میں گوتم بدھ ہندوستان میں پیدا ہوئے، گوتم بدھ ۲۹/ رویں سال کی عمر میں دربار چھوڑ کر نکل گئے، اور سنیاسی بن گئے، ۳۵ ویں سال میں بودھی درخت کے نیچے ان کو گیان ملا، ۳۶/ سال کی عمر میں کاشی ندی کے کنارے ندی سے ڈھائی کلومیٹر دور سارناتھ نامی جگہ پر آریہ تہذیب کے ورن آشرم دھرم (ذات پات کا نظام) کے ظلم کے خلاف اپنے شاگردوں کے درمیان پہلی تقریر کی ۴۵/ سال میں شمالی ہندوستان میں بت پرستی اور خدا کے نام پر بے تحاشہ جانوروں کی بلی

دینے کے خلاف آواز اٹھا کر انقلاب برپا کیا۔

## بدھ مت کے چند بنیادی اصول:

جھوٹ نہ بولیں، زنا نہ کریں، نشہ کی چیز استعمال نہ کریں، اہنسا (عدم تشدد) کے اصول پر چلیں، گناہوں سے دور رہیں بت پرستی کی مخالفت کریں۔

ان چیزوں کے لیے گوتم بدھ نے زندگی کا بیشتر حصہ صرف کیا ایودھیا سے ۲۵۰ رکلومیٹر دور کشی نگر کے مقام پر ۸۲ رسال کی عمر میں انتقال کر گئے۔ گوتم بدھ کی زبان پالی زبان تھی اور بعد میں بدھا کے نام سے ایک کتاب لکھی گئی۔

گوتم بدھ انسان ہو کر پیدا ہوئے تھے بعد میں شادی کی پھر سنیاسی ہو گئے اور انصاف کی خاطر اپنی زندگی قربان کر کے انتقال کر گئے۔ ان کے انتقال کے بعد لوگ انھیں کو خدا بنا بیٹھے بدھ ایک درباری سنیاسی تھے وہ آرین قوم کے شاستر اور پرانوں کو نہیں مانتے تھے۔ ملک کے حالات پر اپنی عقل سے انھوں نے مشورہ دیا بدھ اپنی زندگی میں آریہ لوگوں کے مخالف رہے لیکن ان کے مرنے کے بعد اس مذہب میں آرین تہذیب کو ملایا گیا، جس کی وجہ سے مہایان اور ہینایان وجود میں آئے آریہ قوم کی چالاکی و مکاری سے ہندوستان کی زمین سے بدھ مت کو مٹایا گیا، اس دور میں جنوبی ہند کے ناگ پٹنم علاقہ میں ہزاروں بدھ بھکشوں کو آریہ برہمنوں نے پھانسی پر لٹکایا اب اس وقت ایشیا کے مختلف ملکوں میں مختلف شکلوں میں اس مذہب پر لوگ عمل پیرا ہیں جس کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:

مہایان تبت میں، ہینایان برما سیلون اور تھائی لینڈ میں جمبوت جاپان میں، کرین بوت شمالی برما میں۔





ہندوستان سے باہر نکل کر ایشیائی ممالک میں بدھ مت مختلف فرقوں میں بٹ گیا، ہندوستان میں ورن آشرم کی ملاوٹ کے ساتھ باقی رکھا گیا سیلون بدھ مت کا ایک ملک ہے مگر وہاں بھی نچلی ذات کے لوگوں کے لئے بدھ وہار دیہاتوں میں تھے اور اونچی ذات کے لوگوں کے لئے مخصوص سنگ راج بدھا وہار (محل نما بدھ مندر) شہروں میں تھے اس طرح دراوڑین اور مختلف ذات والے آزادی کی خاطر بدھم شرنم کا نعرہ بلند کرتے، جمعہ کے دن ماری امّن (ماری اماں) مندر میں پیٹ بھر کھانے کے بعد بدھ مت ہمارا ہے ہمارا ہے'' کے نعرے بلند کرتے۔ کیا یہ بدھ مت ہم کو آزادی دے گا؟

## آزادی کا راستہ:

آزادی چاہنے والے میرے دوستو! کہاں تم کو آزادی ملے گی، گمراہی اور ضلالت کی راہ پر تم بھاگ رہے ہو دوڑ رہے ہو بھاگو بھاگو جہاں جی چاہے بھاگو لیکن اگر تمہیں دلت بدھسٹ کے جال سے نکلنا ہو تو اپنے مذہب کو ترک کر کے اسلام کے سایہ تلے آجاؤ۔ میرے دلت بھائیو! تم پریا بدھ نہیں ہو اور نہ ہی تم پلا بدھ ہو (یہ ندوں کی ذاتیں ہیں) تم اس زمین میں پیدا ہوئے انسان ہو اور انسان کی قدر تمہیں اسلام ہی میں ملے گی ''چلو تم اسلام کی طرف'' نامی کتاب کے اندر اس کے مصنف اور کمیونسٹ لیڈر ''کوڈیکال چلاپہ'' نے خود اسلام قبول کرنے کے بعد اس طرح لکھا ہے:

اچھوت گاندھی سے پہلے بھی تھے، گاندھی کے بعد بھی تھے، آج بھی ہیں کل بھی رہیں گے اس لئے دراوڑ ذات کے لوگو! چلو تم لوگ اسلام کی طرف تمہاری آزادی صرف اور صرف اسلام میں ہے۔

آل انڈیا دلت ورکرس پارٹی کے جنرل سکریٹری ڈاکٹر چیپّن (MBBS) کا یگمور (مدراس) کے سری لنکا بدھ وہار میں پوجا کے لئے برابر آنا جانا رہتا تھا، ایک مرتبہ انھوں نے وہاں کے ہال میں امبیڈکر جینتی کا پروگرام رکھنے کی اجازت طلب کی وہاں کے بدھ گرو سوامی نندجی شاستر نے کہا کہ آپ سارے پریا بدھسٹ لوگوں کو صرف ذات پات بھولنے کے لئے بدھم شرنم کا منتر کہنا ہے، اس طرح اس نے ذات کی وضاحت کے ساتھ نفی میں جواب دیا ۔تو ڈاکٹر چیپّن بدھ وہار سے نکلے اور بڑی حسرت بھری آہ بھر کر کہا کہ جب مجھ جیسے لیڈر کے ساتھ اس جیسا سلوک روا ہے تو میری ذات کے عوام کی حالت کیا ہوگی، اس کے بعد انھوں نے ایک کتاب لکھی ''مکمل آزادی کے لئے صرف اسلام'' اسلام کی آزادی، مساوات اور بھائی چارگی نے میرے دل کے اندر گہرا اثر ڈالا، اس تعلق سے میں اپنے سفر حج کے کچھ احساسات پیش کرتا ہوں۔

حج کا سفر :

سفر حج کے تأثرات آپ کے سامنے رکھتے ہوئے مجھے بڑی خوشی و مسرت ہو رہی ہے مختلف مما لک سے کعبۃ اللہ کے طواف کے لئے بیس لاکھ افراد آئے ہوئے تھے اور ان کے ساتھ سعودی عرب کے بیس لاکھ افراد بیک وقت ایک ہی آواز میں اللہ اکبر اللہ اکبر کا نعرہ تکبیر بلند کر رہے تھے یہ میرے لئے تعجب خیز منظر تھا چالیس لاکھ کا یہ مجمع جو اطراف کعبہ میں جمع تھا اس میں کسی طرح کی چھوت چھات اور فخر وغرور کی کوئی شئی نظر نہیں آتی تھی کیونکہ میں ذات پات کے نظام کے درمیان زندگی کا ایک طویل عرصہ گذار چکا ہوں مگر اب یہ منظر میرے دل کی گہرائیوں میں اترتا چلا گیا سفید رنگ کے عربی، کالے رنگ



کے جاپانی، سفید رنگ کے جاپانی، گورے رنگ کے ہندوستانی اور کالے رنگ کے ہندوستانی، گویا ساری دنیا کے لوگ ایک ہی لڑی میں پرو دیئے گئے ہیں ، اطراف کعبہ میں صف باندھ کر نماز پڑھنے کی کیفیت بھی بڑی عجیب تھی، یہ انسانی تاریخ کی تاریخوں میں ہی نہیں بلکہ آج کی نئی دنیا میں بھی ایک حیرت انگیز مثالی اجتماع تھا اسلام کی تعلیمات الفت ومحبت، بھائی چارگی اور اعلان مساوات جس کا عملی تجربہ سفر حج میں مجھے حاصل ہوا وہ میرے دل ودماغ کے ریشہ ریشہ میں سرایت کر گیا۔

مسلمانوں کے نام میرا پیغام :

مسلمانو! اَلَا فَلْيُبَلِّغِ الشَّاهِدُ الْغَائِبَ (الحدیث) یعنی ''تم میں کا حاضر غائب تک اس پیغام کو پہنچائے'' اس حدیث کے مصداق بن جاؤ۔ اگر آپ لوگ اس وصیت پر عمل پیرا ہوگے تو اسلام ساری دنیا میں کامیاب ہو جائے گا اور دنیا وَرَأَيْتَ النَّاسَ يدخلون في دين الله افواجاً کا منظر پیش کرے گی، انشاء اللہ لیکن شرط یہ ہے کہ تم لوگ اللہ کے دین کا نمونہ بن جاؤ اور دنیا کے سامنے عمل سے یہ ثابت کر دو کہ اسلام ہی نجات کا واحد راستہ ہے، یارب العالمین مجھے اور اس امت کو اس عظیم امانت کو دوسروں تک پہنچانے کی توفیق عطا فرما اور ہمیں آخرت کے عذاب سے نجات دے۔ آمین

اب میں اپنی زندگی کا بقیہ حصہ اس پیغام کو دوسروں تک پہنچانے کے لئے وقف کروں گا اور انشاء اللہ اسی راہ پر آخری سانس تک چلتا رہوں گا۔ والسلام

آپ کا اسلامی بھائی، محبّ اللہ، مدراس

مستفاد از ماہنامہ 'ارمغان' جولائی ، اگست

۲۰۰۷ء

Page 437



# مولوی محمد یونس ﴿سبھاش شنکر لال﴾ سے ایک ملاقات

میرا موجودہ نام مولوی محمد یونس ہے شمسی کیلنڈر کے مطابق میری عمر تقریباً ۵۱ سال ہے لیکن اسلامی زندگی کی میری اصل عمر ۲۸ برس کی ہے ۱۶ دسمبر ۱۹۷۸ء کا وہ تاریخی دن میری زندگی میں انقلابی حیثیت رکھتا ہے جس دن رب کائنات اللہ سبحانہ تعالیٰ نے مجھے ہدایت و ایمان کی نعمت سے سرفراز فرمایا ،۳۱ جون ۱۹۵۵ء میری تاریخ پیدائش ہے میرا آبائی وطن صوبہ مہاراشٹر کا ایک قصبہ مانڈول ہے جو نانڈگاؤں نزد منماڑ ریلوے جنکشن کے قریب واقع ہے اور موجودہ رہائش گاہ قدیم جالنہ صوبہ مہاراشٹر میں ہے، میری بنیادی تعلیم جالنہ کے مہاراشٹر نائٹ اسکول میں ہندی میڈیم سے ہوئی ۱۹۴۷ء میں، میں نے میٹرک کا امتحان کامیاب کیا ،میٹرک کے بعد ذہن میں مختلف مذاہب کے تعلق سے خیالات آتے رہے کہ کون سا مذہب سچا دھرم ہے دماغ میں یکے بعد دیگرے کئی سوالات آنے لگے کہ ہمارا پیدا کرنے والا کوئی تو ہے، اس سنسار کا کوئی تو پالنہار ہے پھر پوجا پاٹ سے دل اچاٹ ہونے لگا اور آہستہ آہستہ مذہب اسلام کی طرف رجحان بڑھتا گیا۔ میٹرک کے بعد کالج میں داخلہ میں نے محض اس لئے نہیں لیا کہ وہاں مخلوط تعلیم کا نظام تھا، مسلمانوں کی تہذیب میں پردہ کے اہتمام کو دیکھ کر مذہب اسلام کی جانب میرا جھکاؤ مزید بڑھنے لگا اور رفتہ رفتہ پردہ کی اہمیت وافادیت

میرے دل کو چھونے لگی دریں اثنا مولانا مودودی کی ہندی زبان میں اسلام سے متعلق چند کتابوں کا ترجمہ میرے ہاتھ لگا جس میں خصوصاً ''اسلام پرویشکا''،'' اور اسلام مارگ درشن'' نے مجھے بڑی حد تک متأثر کیا۔

میرے ایک پڑوسی محمد یونس کے اخلاق سے شروع ہی سے میں ان کا بہت گرویدہ تھا اکثر و بیشتر وہ مجھے دین کی باتیں بتاتے رہتے تھے اس دوران ہمارے شہر جالنہ میں اس دور کی ایک مشہور شخصیت سہگل صاحب جنھوں نے اسلام قبول کیا تھا اور اپنا نیا اسلامی نام یوسف رکھا تھا، وہ پونہ مہاراشٹر کے معروف تبلیغی جماعت کے ذمہ دار مرحوم مولانا محمد یونس علیہ الرحمہ کے ساتھ جالنہ کے ایک اجتماع میں تشریف لائے تھے اور اپنی تقریر میں بار بار ایک جملہ دہراتے تھے کہ بھائیو! سفر آخرت بہت لمبا ہے لہٰذا توشہ ساتھ لے لو یہ بات میرے دل کو لگی میرا ذہن اسلام کے لئے روشن ہو چکا تھا صرف اللہ کی طرف سے ہدایت کا پیغام آنا باقی تھا جالنہ کے تین دن کے اجتماع میں مستقل میں ان دینی بھائیوں کی محبت و اخوت اور حسن اخلاق کا مشاہدہ کرتا رہا ۱۴۔۱۵۔۱۶/دسمبر ۱۹۷۸ء کے یہ تین دن میری زندگی میں ایک انقلاب و تغیر کی کیفیت پیدا کرتے رہے اور بالآخر اجتماع کے تیسرے دن ۱۶/دسمبر ۱۹۷۸ء کو میں نے اپنے قبول اسلام کا الحمد للہ اعلان کر دیا
۔

موتی مسجد جالنہ میں جماعت کی تشکیل ہو رہی تھی میں نے بھی اپنا نام وہاں لکھوا دیا، میرا اصل نام سہاش شنکر لال سامبرے سے محمد یونس رکھ دیا گیا، بعد ازیں میں نے اپنا تعلیمی سفر جاری رکھا اردو عربی زبانوں کو ابتدائی مرحلوں سے سیکھا اور اللہ کے فضل سے اختتام عالمیت کی سند فراغت پر ہوا، اور بخاری شریف





جیسی حدیث کی اہم ترین کتاب کو بھی پڑھنے کی اللہ رب العزت نے سعادت بخشی ،سہاش شنکر لال سامبرے سے مولوی محمد یونس تک کا یہ سفر کئی مسائل سے دوچار رہا کئی مشکلات سامنے آئیں ،قبول اسلام کے بعد آزمائش کے دور سے بھی گزرنا پڑا حتیٰ کہ جیل کی سلاخوں میں بھی زندگی کے چند یادگار مبارک لمحات گذارنے کا موقع نصیب ہوا لیکن اللہ کی ذات پر مکمل بھروسہ اور توکل کرنے سے میرے قدم جمے رہے بیشک قرآن پاک کی یہ آیت میرے لئے مشعل راہ بنی: يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ وَ يُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ (سورہ محمد:۷) ''اے ایمان والو! اگر تم اللہ کی مدد کرو گے تو وہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم جمادے گا۔''

واقعہ یہ کہ اس آیت کریمہ کی بغور تلاوت کرتے رہنے سے میرا حوصلہ بڑھتا رہا۔ میرے حقیقی بڑے بھائی وسنت اور چھوٹے بھائی دھن راج ہیں ، میری والدہ محترمہ ہرکو بائی اور بہن ہیرابائی آج بھی بقید حیات ہیں اور میں اللہ رب العزت سے ان حقیقی بھائی بہن و والدہ کے لئے ہدایت کی دعا بھی کرتا ہوں ، بھائیوں سے میری آج بھی ملاقات ہوتی ہے لیکن وہ مجھے دین اسلام کے پرچار اور اشاعت کی اجازت نہیں دیتے اور کہتے ہیں کہ آپ کو جس دھرم کا پالن کرنا ہے وہ شوق سے کریں لیکن ہم پر کوئی زبردستی نہ کریں۔ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ اور لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ کی ان آیت قرآنی دیکھ کر میں صبر و تحمل سے کام لیتا ہوں اور ان کے حق میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ انھیں بھی ہدایت کے چراغ سے منور فرمائے۔

میری اہلیہ عائشہ بھی نو مسلمہ ہے اور اللہ کے فضل سے دین کے اصول و ضوابط پر پوری عزیمت کے ساتھ عمل پیرا ہے، میرے بیٹے حنظلہ ، حذیفہ اور ابوبکر

ہیں اور بیٹی ام ہانی ہے، میرے دو بیٹے اس وقت قرآن کریم حفظ کر رہے ہیں اور انشاء اللہ عنقریب اسے وہ مکمل کرلیں گے اور میری مزید خواہش ہے کہ وہ دین کی اعلیٰ سے اعلیٰ تعلیم حاصل کریں اور دین اسلام کی خدمت کے لئے اپنے آپ کو وقف کردیں۔

یہ تھے مولوی محمد یونس صاحب جو راقم سطور سے حرم شریف میں موجود کلینک میں ملاقات کی غرض سے آئے تھے نیز ہندوستان کے مشہور عالم دین اور خانوادہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ سے تعلق رکھنے والے محترم مولانا عبداللہ حسنی سے ایک تعارفی خط بھی ساتھ لائے تھے راقم الحروف کو مولوی محمد یونس صاحب سے مل کر غیر معمولی مسرت ہوئی حرم شریف میں ایک نومسلم کے قبول اسلام کا واقعہ اور ایک عالم دین کی حیثیت سے ان کے تعارف و دیگر تفصیلات کو سن کر راقم بہت متأثر بلکہ محظوظ ہوا، مولوی محمد یونس کے اس علمی سفر کے تعلق سے استفسار پر معلوم ہوا کہ ۱۶؍دسمبر ۱۹۷۸ء انھوں نے اسلام قبول کیا، پھر چند ماہ حیدرآباد ہند میں مولانا حمید الدین عاقل حسامی کے مشہور مدرسہ دارالعلوم حیدرآباد میں گزارے، بعد ازیں بلریا گنج اعظم گڑھ (یوپی) کے جامعۃ الفلاح کا رخ کیا، یہاں بھی انھیں چند ماہ تعلیم حاصل کرنے کی سعادت حاصل رہی، اس کے بعد اسلامک سنٹر ویلور میں مرحوم جمیل صاحب کے قائم کردہ ایک اسلامی مرکز میں چھ ماہ کا نصاب مکمل کیا، جو خصوصاً نومسلموں کی تربیت کو مدنظر رکھ کر بنایا گیا ہے، اور اس کے بعد عمر آباد (تملناڈو) میں واقع جامعہ دارالاسلام عمر آباد (JDS Arabic Collage) میں پانچ سال کا وقفہ گزارا، یہاں سے فراغت کے بعد عالم اسلام کی مشہور درسگاہ ندوۃ العلماء لکھنؤ میں بھی ایک سال کی مدت صرف کی

Page 439



، یہاں مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ سے بھی ملاقات کا شرف حاصل ہوا، اور آخر میں مالیگاؤں کی درس گاہ بیت العلوم سے سند فراغت حاصل کی اور اپنے اس طویل علمی سفر میں اللہ تعالیٰ کے ذکر وفکر سے بھی وابستہ رہے، سچ ہے۔

کچھ ہاتھ نہیں آتا بے آہ سحر گاہی

بالآخر سبھاش شنکر لال سامبرے ایک عالم دین ہوکر اور مولوی محمد یونس کی حیثیت سے خدمت دین میں مصروف ہوگئے اور اللہ کے فضل سے مزید ۱۵؍لوگوں کو اسلام میں داخل ہونے کا ذریعہ بھی بنے۔

حلقہ اسلام میں داخل ہونے کے بعد آپ نے اپنے جذبات و احساسات کا اظہار کس طرح کیا، اس سوال پر انھوں نے دین اسلام کو ایک نعمت سے تعبیر کرتے ہوئے قرآن پاک کی اس آیت کا حوالہ دیا: اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا (سورہ مائدۃ:۳) آج کے دن تمہارے لئے دین کو میں نے کامل کر دیا اور میں نے تم پر اپنا انعام تمام کر دیا اور میں نے اسلام کو تمہارا دین (بننے کے لئے پسند کیا) مولوی محمد یونس نے حالات حاضرہ کے تحت مسلمانوں کے اردگرد جو مسائل و دشواریاں ہیں ان کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا کہ بظاہر حالات سخت سے سخت آئیں گے لیکن دل جمعی اور استقامت سے ہمیں ان کا مقابلہ کرنا ہوگا، آخرت کی کامیابی کو سامنے رکھتے ہوئے دنیا کی عارضی کدرتوں و مشقتوں کو نظرانداز کرتے ہوئے صبر و شکیب اور تحمل سے کام لینا ہوگا، مولوی محمد یونس نے ہمارے موجودہ معاشرہ میں مسلمانوں کو توحید پر سختی سے عمل کرنے کی دعوت دی، کہ توحید ہمارے مذہب اسلام کی اصل اساس ہے اور اس ضمن میں ہماری سوسائٹی میں بے پناہ سدھار و اصلاح کی ضرورت ہے کیونکہ اگر

ہمارے عقائد درست ہوں گے تو تمام معاملات خوب سے خوب تر ہوں گے اور اگر توحید و عقیدہ میں کمزوری رہی تو ہماری زندگی کی ساری محنت اکارت ہوجانے کا خطرہ ہے لہٰذا اس پہلو پر بھی ہمیں سختی سے عمل کرنا ہوگا۔

دور حاضر میں غیر مسلموں میں دعوت وارشاد کا کام کس طرح کیا جائے ؟اس موضوع پر دوران گفتگو انھوں نے کہا کہ غیر مسلموں سے اعلیٰ سے اعلیٰ اخلاق کا مظاہرہ کرتے ہوئے انفرادی واجتماعی ملاقاتوں کا سلسلہ جاری رکھا جائے اسلام کے خلاف پیش آنے والے شکوک وشبہات کو اچھے انداز میں سمجھایا جائے اور اسلامی احکام کو مؤثر طریقے سے غیروں کے سامنے پیش کیا جائے ہمارے نبی کریم ﷺ کی زندگی اور اسوہ حسنہ سے سبق لیا جائے کہ کس طرح انھوں نے اپنے جانی دشمنوں کے ساتھ بھی حسن سلوک کیا حتیٰ کہ دشمنان اسلام جوق در جوق دائرہ اسلام میں داخل ہوتے گئے اسی طرح صحابہ کرام کی زندگیوں سے بھی ہم درس حاصل کریں کہ قبول اسلام کے بعد صحابہ کرام نے کن کن مصائب ومشقتوں کا سامنا کیا اور اللہ کی ذات پر مکمل بھروسہ کرکے اس کا ڈٹ کر مقابلہ کیا۔

آج کے مسلمانوں کے نام آپ کا کیا پیغام ہے؟اس سوال پر انھوں نے قرآن کریم کی اس آیت کا حوالہ دیا: يَـٰٓأَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ادْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَآفَّةً ۖ وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ.

اے ایمان والو! اسلام میں پورے پورے داخل ہوجاؤ اور شیطان کے نقش قدم پر نہ چلو بیشک وہ تمھارا کھلا دشمن ہے۔

انھوں نے مزید کہا کہ اس آیت کی رو سے ہمیں اپنی زندگی کا جائزہ لینا اور محاسبہ کرنا ضروری ہے کہ اسلامی خطوط پر کیا ہم واقعی صحیح معنوں میں عمل پیرا ہیں؟اور اگر ہم





اسلام پر عمل نہیں کر رہے ہیں تو یہ ہمارے لئے انتہائی بے غیرتی اور زندگی بے بندگی میں شرمندگی کا معاملہ ہوگا۔

مولوی صاحب نے ایک اہم نکتہ پر روشنی ڈالی کہ انسان کو جب کسی چیز کی طلب وتڑپ ہوتی ہے تو اس کی یافت کے لئے ہر ممکن کوشش اور مساعی جمیلہ کرتا ہے اور پھر اللہ کی مدد اور تائید غیبی بھی اس کے ساتھ ہو جاتی ہے حبشہ سے حضرت بلال، ایران سے حضرت سلمان فارسیؓ حاضر ہوکر مشرف بہ اسلام ہوئے اور نبی کریم ﷺ کے مقرب اور جلیل القدر صحابہ کرام میں شمار ہوئے اور جب اسلام کی تڑپ اور طلب نہیں تھی تو ابوجہل اور ابولہب رشتہ کے اعتبار سے نبی کریم ﷺ سے قریب تھے لیکن اسلام سے محروم رہے اور اسی طرح حضرت نوحؑ کے بیٹے حضرت لوطؑ کی بیوی اور حضرت ابراہیمؑ کے والد آزر کو دیکھئے جن کے لئے اللہ کی جانب سے راہ ہدایت ہموار نہیں ہوسکتی یہ بڑی عبرت کی بات ہے، لہٰذا تمام گفتگو کا خلاصہ یہی ہے کہ اسلام کے لئے چاہت طلب اور تڑپ کی ضرورت ہے تا کہ ایمان کی اصلی حرارت اور چاشنی ہمیں نصیب ہوجائے۔ سچ ہے ۔

زباں سے کہہ بھی دیا لا اله تو کیا حاصل
دل و نگاہ مسلماں نہیں تو کچھ بھی نہیں

مولوی محمد یونس صاحب کی جدہ سے صنعاء (یمن) اور یمن سے ممبئی کی فلائٹ تھی، راقم سطور انھیں جدہ ائر پورٹ کے خارجی ٹرمنل پر الوداع کہہ رہا تھا اور سورہ بقرہ کی یہ آیت نگاہوں کے سامنے تھی کہ احکام الٰہی کی اطاعت وتعمیل ضروری ہے ورنہ اللہ کے غضب سے ہمیں کوئی بچا نہیں سکتا وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ

بِاٰیٰتِ اللّٰہِ وَیَقْتُلُوْنَ النَّبِیّٖنَ بِغَیْرِ الْحَقِّ ط (سورہ بقرہ:۶۰) اور جم گئی ان پر ذلت اور پستی اور مستحق ہو گئے غضب الٰہی کے اور یہ اس وجہ سے ہوا کہ وہ لوگ منکر ہو جاتے تھے احکام الٰہیہ کے اور قتل کر دیا کرتے تھے پیغمبروں کو ناحق۔

اللہ کرے اسلام کی اصلی تڑپ اور طلب ہم میں پیدا ہو جائے قبول اسلام کے اس واقعہ سے ہمیں یہی نتیجہ اخذ کرنا چاہئے کہ ہماری یہ زندگی اللہ کی دی گئی ایک امانت ہے اور اس کے ایک ایک لمحہ کا حساب دینا ہے، کیا یہی بہتر ہوگا اگر زندگی کے یہ لمحات خالق و مالک کائنات کے پیغام کو مخلوق تک پہنچانے میں کام آ جائیں، اللہ ہم سب کو اس کی توفیق دے، اور اپنے احکام کا پابند بنائے۔ آمین

تقدیر کے پابند نباتات و جمادات
مومن فقط احکام الٰہی کا ہے پابند

مستفاد از ماہنامہ

'ارمغان' نومبر ۲۰۰ء





# جناب محمد طٰہٰ (جونی) سے ایک ملاقات

مملکت سعودی عربیہ کے اندر مختلف قوموں ونسلوں سے تعلق رکھنے والے افراد میں دعوتی و دینی بیداری پیدا کرنے والے ادارے میں میری نگاہ سانولے رنگ کے ایک ایسے شخص پر پڑی جو نہایت انہماک سے کتابوں کے مطالعہ میں مشغول رہتا تھا، جو بھی کتاب ہاتھ لگ جاتی پوری توجہ سے اسے پڑھنے لگ جاتا اس کے چہرہ سے کبھی اکتاہٹ یا تھکان کا احساس نہیں ہوتا تھا، خاص طور سے قرآن کریم کی تلاوت اور اس کا مطالعہ بڑی دل چسپی سے کیا کرتا تھا، ایک دن میں اس سے قریب ہوا تو غیر عربی انداز میں رک رک کر اس نے سورہ فاتحہ مجھے پڑھ کر سنائی، اور بولا کہ کچھ چھوٹی چھوٹی سورتیں زبانی بھی یاد ہیں کیونکہ یہ نماز کے لئے ضروری ہیں جب مجھے اندازہ ہوا کہ یہ نومسلم ہے، تو میں نے ان کے اسلام قبول کرنے سے متعلق چند سوالات کئے۔ اس نے بڑی بشاشت اور اطمینان سے اس کا جواب دیا جو قارئین کے لئے پیش ہے۔

**سوال**: سب سے پہلے اگر آپ اپنا تعارف کرا دیں تو میں مشکور ہوں گا؟

**جواب**: میرا نام اس وقت طٰہٰ ہے اسلام قبول کرنے سے پہلے مجھے جونی کہا جاتا تھا۔

**سوال**: آپ کہاں کے باشندہ ہیں اور آپ کی عمر اس وقت کیا ہے؟

**جواب**: میں افریقی ملک یوگنڈہ کے جانثم شہر کا رہنے والا ہوں، اور اس وقت میری عمر تیس سال ہے۔

**سوال**: آپ پہلے کس مذہب کے پیرو کار تھے؟

**جواب**: قبول اسلام سے قبل میں کیتھولک عیسائی مذہب کا پیرو کار تھا، اور اس مذہب کا میں صرف پیرو کار ہی نہیں بلکہ داعی ومبلغ اور سرگرم رکن تھا۔ اسی لئے انھوں نے مجھے چرچ کی لائبریری کا انچارج مقرر کر دیا تھا۔

**سوال**: اپنے مذہب سے بے رغبتی اور اسلام کی طرف رغبت ومحبت کس طرح پیدا ہوئی؟

**جواب**: میرے اندر مذہب پرستی یا عیسائی دینداری دوسرے عیسائیوں سے مختلف نہیں تھی، یعنی جس طرح اس مذہب کے ماننے والوں میں اندھی تقلید ہوا کرتی ہے میرے اندر بھی سنی سنائی باتوں کا ماننا اور اس پر عمل پیرا رہنا تھا، مگر چرچ کی بیشتر باتوں سے میں مطمئن نہیں تھا، اس عدم اطمینان کے باوجود میں اسے جوں کا توں بغیر چوں چرا کے تسلیم کرتا اور مانتا تھا، کیونکہ سالوں سے چرچ نے مجھے اسی کا عادی بنایا تھا۔

**سوال**: تو کیا آپ نے کبھی اس کے خلاف لب کشائی کی؟

**جواب**: میری بے اطمینانی بڑھتی گئی اور اس کی تحریف شدہ تعلیمات میں نقائص و کوتاہیوں کا احساس میرے اندر شدید تر ہوتا گیا اور اس مذہب کی تعلیمات میں فکر انسانی نے جو کھلواڑ کئے اور تحریفات کی ہیں اس سے عدم اطمینان اور بے چینی کی کیفیت پیدا ہونے لگی جیسا کہ اللہ کا ارشاد ہے: 'فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتَابَ بِاَيْدِيْهِمْ' ان لوگوں کے لئے ہلاکت ہے جو اپنے ہاتھوں کی لکھی ہوئی کتاب کو اللہ کی طرف سے کہتے ہیں اور اس طرح دنیا کماتے ہیں ان کے ہاتھوں کی لکھائی اور کمائی کو ہلاکت و افسوس ہے (سورہ بقرہ:۷۹) میں نے اپنے مذہب اور اس کے





ٹھیکیداروں کے طرز عمل میں کافی غور وفکر کیا اور ہر پہلو سے اس کے اندر گہرائی سے سوچا تو اندازہ ہوا کہ اس قوم کی جو مقدس ہستیاں و پادری اور دوسرے مذہبی رہنما ہیں جن کے ساتھ قریب رہنے اور ساتھ زندگی گزارنے کا موقع ملا، ان کے اور ان کی محبت واخلاص اور دیگر شعائر کے درمیان کافی فرق اور تضاد ہے۔ یہ لوگ رہبانیت کا لباس زیب تن کئے ہوئے ہیں مگر عملی زندگی کا رخ اس کے مخالف سمت میں رواں دواں ہے۔

**سوال**: کیا آپ نے قرآن میں کچھ پایا؟

**جواب**: ہاں قرآن میں ایک نکتہ پایا، اس کی اہمیت کا اندازہ مجھے بعد میں ہوا، میں نے سورہ مریم کا انگریزی ترجمہ پڑھا، تو اندازہ ہوا کہ اسلام اور اس تحریف شدہ دین میں کافی فرق ہے اس دین میں حضرت عیسیٰ کو اللہ کا بیٹا قرار دیا جاتا ہے جب کہ یہ ایسا بہتان ہے کہ اس سے ساتوں آسمان پھٹ جانے کا اندیشہ ہے اللہ تعالی کا اشاد ہے :ان کا کہنا ہے کہ اللہ رحمٰن نے بھی اولاد اختیار کی ہے، یقیناً تم بہت بری اور بھاری چیز لائے ہو قریب ہے کہ اس قول کی وجہ سے آسمان پھٹ جائے اور زمین شق ہو جائے اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائیں، کہ وہ رحمٰن کی اولاد ثابت کرنے بیٹھے ہیں شان رحمٰن کے لائق نہیں کہ وہ اولاد رکھے، آسمان زمین میں جو بھی ہیں سب کے سب غلام بن کر ہی آنے والے ہیں۔ (سورہ مریم:۸۸-۹۳)

**سوال**: آپ نے سابقہ مذہب اور اسلام میں اس کے علاوہ اور کیا فرق پایا؟

**جواب**: ایک بات اور بھی میں نے اپنی قوم میں پائی ہے، جس کی اہمیت کا اندازہ مجھے اس وقت ہوا جب میں اللہ کی وحدانیت سے متعارف ہوا، میں نے اپنی قوم کو پایا کہ وہ طہارت نام کی کسی چیز کو جانتے ہی نہیں ہیں، حد تو یہ ہے کہ ہم بستری کے

بعد بھی اسے ضروری نہیں سمجھتے ہیں، میں نے دیکھا کہ مسلمانوں کے بعض مشائخ ایک دوکان پر کھڑے ہیں اور لوگ پاکی سے متعلق ان کا مذاق اڑا رہے ہیں، ان لوگوں نے شیخ صاحب سے کہا کیا اس کتے پر غسل فرض ہے اگر اسے احتلام ہو جائے؟ تو شیخ نے فوراً اسے جواب دیا یہ تمھارے ہی جیسا ہے جو پاکی حاصل نہیں کرتا۔

**سوال**: اس کے علاوہ بھی آپ نے کوئی بات دیکھی؟

**جواب**: اور بھی اسی طرح کی بہت سی باتیں ہیں جو میں نے اپنی قوم کے اندر پائیں، انھوں نے اپنی تعلیمات کو بگاڑ دیا، اس میں تحریف ورد وبدل کیا اپنے پیروکاروں کو دین کے نام پر دھوکہ دیتے رہے ان کا قیمتی سرمایہ مال ومتاع حاصل کرتے رہے، وہ لوگوں سے مغفرت اور گناہوں کو دھودینے کا وعدہ کرتے رہے، ان کا کہنا ہے کہ بنی اسرائیل کے لوگ جو جی میں آئے کریں کیونکہ لوگوں کے نجات دلانے کے لئے خدا نے اپنے بیٹے کو ذبح کرادیا ہے ان باتوں کا میں اپنی نگاہوں سے مشاہدہ کرتا رہا روحانی فادر ہم جیسے عوام کو نصیحت کرتے رہے کہ مسلمانوں کے ساتھ مت رہو، کیونکہ وہ ہمارے دشمن ہیں۔

**سوال**: پھر آپ نے اپنی زندگی کا رخ تبدیل کرنے کا فیصلہ کس طرح کیا؟

**جواب**: ہمارا ایک دوست تھا جس کا نام طٰہ تھا، میرا تعارف اس سے چار سال قبل ہوا، وہ اسلام کا بڑا متبع اور اسلامی دعوت سے والہانہ تعلق رکھتا تھا اس نے مجھے قرآن کریم کے ترجمہ کا ایک نسخہ تحفہ دیا اور قرآن کا مطالعہ خاص طور پر سورہ مریم پڑھنے کی تاکید کی اور متعدد مرتبہ مجھے اپنے گھر بھی لے گیا، مجھے ایک ویڈیو کیسٹ دی جس میں حرم مکہ کی نماز کا منظر تھا میں نے اس میں دیکھا کہ نماز میں سارے



مسلمان برابر ہیں ایک دوسرے کے بازو میں کھڑے ہوتے ہیں ان کے درمیان نہ کوئی خط امتیاز ہوتا ہے نہ فوقیت اور برتری کی جھلک یہ بات چرچ کے اندر روا رکھے جانے والے گروہی امتیاز، نسلی تفریق اور بدترین اونچ نیچ کے بالکل برعکس تھی، پھر تو میرے اندر جستجو بڑھ گئی اور میں طٰہ سے قریب ہوتا چلا گیا۔

**سوال**: پھر آپ نے اسلام کا اظہار کس طرح کیا؟

**جواب**: طٰہ سے قریب ہونے کے بعد مجھے نزدیک سے اسلام کو پڑھنے اور سمجھنے کا موقع ملا، اور میں نے ان کے سامنے اسلام میں اپنی دلچسپی کا اظہار کیا تو وہ مجھے جوانوں کی تنظیم ''القمر دعوت اسلامی'' نامی ادارہ لے گئے، اور اسلام قبول کرنے میں میری دستگیری کی

**سوال**: اسلام قبول کرنے کے بعد آپ کی زندگی میں کیا نشیب وفراز آئے؟

**جواب**: اسلام کو گلے لگانے کے بعد میں عقیدہ توحید کے سایہ میں پرسکون زندگی گزارنے کی راہ پر چل پڑا، اب میرے کاندھے سے عقیدہ تثلیث کا بارگراں اتر چکا تھا اور میں ایک دوسرا انسان بن چکا تھا ایسا انسان جو اللہ کے رب ہونے، اسلام کے دین برحق ہونے اور محمد ﷺ کے نبی ورسول ہونے اور تمام انبیاء ورسولوں کا ایک پیغام کا حامل ہونے پر ایمان رکھتا تھا۔ جیسا کہ اللہ تعالی کا ارشاد ہے: مِلَّةَ اَبِيۡكُمۡ اِبۡرٰهِيۡمَ هُوَ سَمّٰٮكُمُ الۡمُسۡلِمِيۡنَ مِنۡ قَبۡلُ وَفِىۡ هٰذَا (سورہ حج: ۷۸) اپنے باپ ابراہیم کے دین کو قائم رکھو، اسی اللہ نے تمھارا نام مسلمان رکھا ہے۔

اس قرآن سے پہلے اس قرآن میں بھی اس کے بعد میری ایک نئی زندگی شروع ہوتی ہے میری راہ پہلے سے مختلف ہوتی ہے اور یہ راہ انذار وتبشیر اور دانائی کے ساتھ اللہ کی طرف بلانے اور اسلام کی دعوت وتبلیغ کی راہ تھی۔

**سوال** : آپ نے اپنی دعوت اور محنت کا آغاز کہاں سے کیا؟

**جواب** : میں نے اپنی دعوت اور محنت کا آغاز اپنے والدین سے کیا میں ان کے پاس گیا کہ انھیں اپنے اسلام قبول کرنے اور نئے نام کی اطلاع دوں اور اسلامی عقائد سے روشناس کراؤں اور اسلام کی باتیں انھیں بتاؤں اور سمجھاؤں۔

**سوال** : تو والدین کا ردعمل کیا تھا؟

**جواب** : میرے والد صاحب نے حیرانی و استعجاب کے عالم میں مجھ سے دریافت کیا آخر کیوں؟ کس وجہ سے تم نے اپنے آباء واجداد اور بزرگوں کے دین کو چھوڑا ؟ تم آج سے میری اولاد نہیں ،تم آج کے بعد سے میرے پاس مت رہو،البتہ میں نے والدہ کو ہوش منداور معقولیت پسند پایا انھوں نے کہا کہ جون میرا بیٹا عقل مند ہے اگر وہ اسلام قبول کرنا چاہتا ہے تو اسے اپنے ارادہ کا اختیار ہے،اس جواب کو سن کر والد صاحب نے ہم دونوں کو مخاطب کرتے ہوئے کہا اگر تم اس کے ساتھ رہنا چاہتی ہوتو چلی جاؤ، میں تجھے دیکھنا نہیں چاہتا ہوں۔ پھر میں اپنی شریک حیات کے پاس گیا، میرے اس سے دو بچے تھے میں نے اس سے کہا میرے پاس بہت ہی عمدہ خبر ہے اس نے سوالیہ نگاہ ڈالتے ہوئے کہا وہ کیا ہے؟ میں نے کہا میرا نام اب طٰہٰ ہے اور میں مسلمان ہو چکا ہوں، اس نے کہا میں تیرے ساتھ رہنا نہیں چاہتی، میں نے ثابت قدمی سے جواب دیا اگر تم گھر میں مسلمان کو دیکھنا نہیں چاہتی تو جا سکتی ہو، وہ میرے پاس سے نکل گئی اور اپنے میکے والوں سے جاملی، میرے ساتھ اس طرح کے متعدد حالات آتے رہے اور آزمائش روز افزوں بڑھتی گئی، والد نے ترک تعلق کرلیا بیوی نے ساتھ چھوڑ دیا البتہ ماں غیر جانبدار رہی ۔

Page 444



**سوال** : چرچ والوں کا سلوک کیسا رہا؟

**جواب** : جہاں تک چرچ کے ذمہ داروں کی بات ہے تو انھوں نے پہلے پانچ لوگوں کو مجھے چرچ لے کر آنے کے لئے بھیجا اور یہیں سے میری مصیبتوں کا دور شروع ہوتا ہے انھوں نے مجھے لالچ بھی دیا اور سبز باغ بھی دکھایا اور بہت سی مراعات کی پیش کش بھی کی ، انھوں نے مجھ سے کہا، جون کیا تم پاگل ہو گئے ہو تمہیں پاگل خانے لے کر جاؤں؟ تو تم نے اسلام کیوں قبول کیا؟ ہم لوگ دولت منداور وہ لوگ غریب ہیں تمھیں کیا چاہئے؟ گھر ، بنگلہ، گاڑی یا کچھ اور؟ پھر انھوں نے کہا جون وہ لوگ عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں نہایت باطل اور اہانت آمیز عقیدہ رکھتے ہیں پھر اس ذمہ دار نے قرآن کا ایک نسخہ نکالا اور سورہ مریم کھول کر کہنے لگا دیکھو، یہ لوگ عیسیٰ کے بارے میں کہتے ہیں کہ وہ انسان اور پیغمبر تھے اور ہمارا ایمان ہے کہ وہ خدا تھے تمھارا کیا خیال ہے ان ساری باتوں کے باوجود کیا تم اسلام پر باقی رہنا چاہتے ہو؟ جب میں نے اثبات میں جواب دیا تو ہمیں دھمکی دینی شروع کی انھوں نے یہ بھی کہا کہ اس صورت حال میں ہم کسی قیمت پر اس شہر میں تمھاری موجودگی برداشت نہیں کر سکتے ، میں نے جواب میں صرف اتنا کہا آپ مجھے قتل کر دیں مجھے پرواہ نہیں میں مسلمان ہوں اور مسلمان رہوگا مجھے کسی چیز کی کوئی پرواہ نہیں اس مرحلہ سے گزرنے کے بعد میں نے اپنے گھر کے ایک حصہ کو مسجد بنا لیا ، اور لوگوں میں اس دین حق کی دعوت عام کرنے میں لگ گیا اور سب سے پہلے میری دعوت کو قبول کرنے والی میری سابقہ شریک حیات تھی، جو ایک غیر مسلم سے شادی کر لینے کے بعد میرے پاس لوٹ کر آئی، اور بولی کہ میں مسلمان ہونا چاہتی ہوں ،خواہ تم مجھے اپنے پاس رکھو یا نہ رکھو میں نے اسے بوسہ دیا اور اسے گلے سے لگالیا، اور نئ

بیوی کے ساتھ اسے بھی اپنی زوجیت میں باقی رکھا، اب میرے پاس دو بیویاں تھیں اور میں دعوت کے کام کے لئے زیادہ فارغ ہو گیا تھا۔

**سوال**: آپ کی دعوت کا کیا نتیجہ سامنے آیا؟

**جواب**: الحمدللہ اب تک اس شہر کے تیس نوجوان میری دعوت قبول کر کے حلقہ بگوش اسلام ہو کر ہدایت پا چکے ہیں۔

**سوال**: چرچ والوں کا رویہ بعد میں کیسا رہا؟

**جواب**: نوجوانوں کو اس طرح اسلام میں داخل ہوتے دیکھ کر اور میری سرگرمیوں سے خار کھاتے ہوئے چرچ کے اس ذمہ دار نے میرا گھر منہدم کر دیا، حالانکہ میں نے اسے مسجد بنا دیا تھا۔

اللہ تعالیٰ ہمیں بھی اور تمام اسلام قبول کرنے والوں کو ثابت قدم رکھے اور تمام آلام و مصائب پر صبر کرنے کی توفیق دے اور ہمیں دین کا مخلص داعی بنائے۔ آمین

مستفاد از ماہ نامہ ارمغان، جنوری ۲۰۰۷ء





## محترمہ کملا ثریا (کملا داس) سے ایک انٹرویو

**فریدہ رحمت اللہ**: ثریا صاحبہ! آپ ہندو مذہب میں پیدا ہوئیں، پلی بڑھیں عمر کے اس دہانے پر وہ کونسی بات تھی، جس سے متاثر ہو کر آپ نے اسلام قبول کیا۔

**ڈاکٹر کملا ثریا**: فریدہ! میں ہندو مذہب کے کسی بھی رسم و رواج سے کبھی بھی نہ ہی متاثر ہوئی اور نہ ہی پابند رہی۔ تیس سال سے زیادہ مجھے اسلام کو سیکھنے دیکھنے اور پڑھنے کا موقع حاصل ہوا، مجھے ہمیشہ اسلام سے بے حد دلچسپی رہی۔ اسلامی تہذیب نے مجھے بے حد متاثر کیا۔

**سوال**: آپ نے کہا، متاثر کیا، کس طرح سے؟

**جواب**: آج سے تیس سال قبل دو لڑکے میری زندگی میں آئے۔ دونوں مسلمان تھے۔ میں نے ان دونوں لڑکوں کو اپنے ساتھ رکھا۔ بلکہ وہ بھی میرے بیٹے جیسے ہیں۔ میں نے انہیں تعلیم و تربیت سے آراستہ کیا۔ دونوں کچھ نابینا بھی تھے۔ ان کا چال چلن، برتاؤ، طور طریقہ سے میں بے حد متاثر ہوئی۔ یہ دونوں لڑکے جنہیں میں بیٹے مانتی ہوں میری زندگی کی کایا پلٹنے میں ذمہ دار ہیں۔ یقیناً میں اسلام کی تعلیمات سے بے حد متاثر ضرور ہوں۔

**سوال**: آپ نے آپ کے لے پالک بیٹوں کا ذکر کیا۔ ان کی تعلیمی قابلیت کیا ہے؟ آج کل وہ کہاں ہیں اور کیا کر رہے ہیں؟

**جواب**: ایک بیٹے کا نام عنایت ہے۔ یہ پڑھ لکھ کر بیرسٹر بن گیا۔ اب کلکتہ میں ہے۔ دوسرا لڑکا ارشاد ہے۔ پروفیسر آف انگلش ہے۔ گورنمنٹ کالج دارجلنگ میں

سروس کرتے ہیں۔

**سوال** : ہندو مذہب میں عورت کو (Symbol of godess) کہا گیا ہے، مخالفِ اسلام کہتے ہیں ہندو مذہب میں عورت کی بے حد قدر رہوتی ہے۔ایسے مقام کو چھوڑنے کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی؟

**جواب** : مجھے خدا نہیں بننا تھا، مجھے صرف ایک اچھی انسان بننا تھا، میں نہیں چاہتی میں بت بنوں اور میری پوجا ہو۔ مجھے صرف ایک اللہ کی بندی بن کر زندگی گزارنا ہے۔

**سوال** : غلط پروپیگنڈہ ہے کہ اسلام میں عورت کا کوئی مقام نہیں ،عورت آزاد نہیں، یہ مرد کا جہاں ہے۔آپ ان غلط خیالات کو کیا کہنا چاہیں گی؟

**جواب** : پتہ نہیں ! لیکن اسلام میں رہ کر میں آزاد ہوں، میں اپنی مرضی کی مالک ہوں ۔ اگر آپ تیراکی کے لباس میں (Swim Suit) میں پبلک مقامات پر نہانا گھومنا، پھرنا اور بیوٹی کانٹسٹ کے نام پر عورت کو برہنہ کرنا ،اس کے جسم کی نمائش کرنا،عورت کے بدن کی ناپ تول اور جانچنا، اگر یہ آزادی ہے تو میں ایسی آزادی پر لعنت بھیجتی ہوں۔ اسلام میں عورت کا مقام بہت بلند اور محفوظ ہے۔

**سوال** : آپ ہمیشہ پردہ میں رہتی ہیں آپ کو اس میں کیا خوبی نظر آئی؟

**جواب** : میں پردہ کو عورت کے لئے تحفظ مانتی ہوں۔ برقع میں عورت کے ساتھ چھیڑ چھاڑ نہیں کی جاتی ۔ میں تیس سال قبل ہی برقع استعمال کرتی تھی ۔ جو عورت حجاب میں رہتی ہے اسے سماج معاشرہ عزت اور قدر کی نظر سے دیکھتا ہے لیکن برقع کا غلط استعمال نہیں ہونا چاہئے۔

**سوال** : کیا پردہ عورت کا مقام اونچا کرتا ہے؟





**جواب** : یقیناً۔ میں جب بھی سفر کرتی ہوں مکمل طور سے پردہ کرتی ہوں خود کو پردے میں مکمل محفوظ سمجھتی ہوں۔ پردہ سے عورت کا وقار اور عظمت بڑھ جاتی ہے۔

**سوال** : (Polygamy) خاندانوں اور سماج کے لیے رحمت ہے یا زحمت ،اکثر اس کے غلط تصویر پیش کی جاتی ہے۔ان باتوں میں میڈیا پیش پیش رہتا ہے ۔اکثر اس کا غلط فائدہ بھی اٹھایا گیا ہے۔آپ کیا کہیں گی۔

**جواب** : شریعت میں ہے اجازت ہے تو بالکل صحیح ہے۔ کس کی مجال شریعت کی مخالفت کرے میں کہوں گی ایک مرد اگر ایک سے زائد عورت کی دیکھ بھال کر سکتا ہے ،اس کی حفاظت کر سکتا ہے ،اس عورت کے ساتھ انصاف کر سکتا ہے ،اسے معاشرہ میں عزت کا مقام دلا سکتا ہے تو اس میں برائی کیا ہے شادی کا مطلب صرف ایک دوسرے کو حاصل کرنا نہیں ۔کسی بے سہارا کو اگر سہارا مل رہا ہے تو میں اسے برا یا غلط نہیں مانتی ۔کوئی وجہ نہیں Polygamy کو Condimn کیا جائے ۔ دوسرے مذاہب میں بیوہ عورت کو منحوس سمجھا جاتا ہے اسے غیر ضروری چیز سمجھ کر دھتکار دیا جاتا ہے ۔اگر بیوہ عورت کے ساتھ نکاح کر کے اسے اچھی زندگی دی جاتی ہے تو Condimn کرنے والی کوئی وجہ نہیں۔

**سوال** : پڑوسی ملک کے بارے میں کچھ؟

**جواب** : ہمارے وزیر اعظم بہت ہی اچھے انسان ہیں۔ کچھ باہر کے لوگ اور میڈیا بھی اکثر غلط پروپگنڈہ کر کے دونوں ممالک کے درمیان غلط فہمی پیدا کرتے ہیں ۔کوئی کہتا ہے پاکستانی ہمارے دشمن ہیں کسی نہ کسی طریقے سے لوگوں کو ایک دوسرے کے خلاف جذباتی بنا دیتے ہیں۔ یہ غلط بات ہے دونوں طرف سے امن کی پیار و محبت کی تعمیری بات ہونی چاہیے تاکہ دونوں ملک میں امن ہو دوستی